اندر آنجا بجو کہ مرگ آمد چوں خزاں رفت بار و برگ آمد

chooN khazaaN raft baaro barg aamad aNdar aaNjaa bejoo ke marg aamad

وہاں ڈھونڈ جہاں موت آ گئی ہے جب خزاں چلی جاتی ہے تو پھل اور پتوں کا موسم آتا ہے

فانیاں را جہانیان نرسند جانیان را زبانیاں نرسند

jaaniyaan raa zobaaniyaaN narasaNd faaniyaaN raa jahaaniyaan narasaNd

دنیادار باخدا لوگوں کے برابر نہیں ہو سکتے باتیں بنانے والے جان دینے والوں کے برابر نہیں ہو سکتے

لاف ہائے زبان بود مردار جز سگاں کس نجویدش زنہار

joz sagaaN kas najooyadash zinhaar laaf-haa'ey zobaan bowad mordaar

زبانی دعوے مُردار کی طرح ہوتے ہیں کتوں کے سوا کوئی ان کو نہیں ڈھونڈتا

در دلے چوں بروئد آن گلزار بُلبلش اہلِ دل شوند ہزار

bolbolash ehle dil shawaNd hazaar dar dil-e chooN berooyad aan golzaar

جب کسی دل میں وہ گلزار پیدا ہو جاتا ہے۔تو ہزاروں صاحب دل اس کے بلبل بن جاتے ہیں

ایں قبولیت از خُدا آید نہ بتزویر و افترا آید

na batazweero ifteraa aayad eeN qobooley-yat az khodaa aayad

مگر یہ قبولیت بھی خدا ہی کی طرف سے آتی ہے۔فریب اور افترا سے نہیں آتی

چادرے کاندرو خدا باشد صد عزیزے برو فدا باشد

sad 'azeezey baroo fedaa baashad chaadrey kaaNdaroo khodaa baashad

وہ چادر جس کے اندر خدا ہو۔سینکڑوں عزت دار انسان اس پر قربان ہوتے ہیں

ور بود زیر جامہ شیطانے زود بینی تباہ و ویرانے

war bowad zeere jaame shaitaaney zood beeni tabaaho weeraaney

اور اگر کپڑے کے نیچے شیطان ہوتو جلدی ہی تو اُسے تباہ اور ویران ہوتے دیکھ لے گا

میخوری زہر گر تو بخل و حسد میکنی با عباد ربّ احد

mikhoori zahr gar too bokhlo hasad mikoni baa'ibaade Rab-be Ahad

اگر تو خدائے واحد کے بندوں سے بخل اور حسد کرتا ہے تو تُو زہر کھاتا ہے

تا نہ میری بتر ز مردارے دور از فضل حضرت بارے

taa na meeri batar ze mordaarey door az fazle hazrate Baarey

جب تک تو فنا نہیں ہوتا تب تک مُردار سے بھی بدتر ہے اور خدا کی رحمت سے دور ہے

تا نہ گردد سرت نگوں ز نیاز پردہ از نفس تو نہ گردد باز

taa na gardad sarat negooN ze neyaaz parde az nafse too na gardad baaz

جب تک تیرا سر عاجزی کے ساتھ نیچا نہ ہوگا تب تک تیرے نفس کے سامنے سے پردہ نہ ہٹے گا

تا نہ ریزد ترا ہمہ پر و بال اندر ایں جا پریدن است محال

taa na reezad toraa hame paro baal aNdar eeNjaa pareedan ast mohaal

جب تک تیرے سب بال و پر نہ جھڑ جائیں گے تب تک اس راہ میں تیرا اڑنا محال ہے

پردۂ نیست بر رُخِ دلدار تو ز خود پردۂ خودی بردار

parde'ee neest bar rokhe dildaar too ze khod parde'ee khodi bardaar

دلبر کے چہرہ پر تو کوئی پردہ نہیں ہے مگر تو اپنے آگے سے خودی کا پردہ اٹھا

هر که را دولتِ ازل شد یار    کار او شد تذلل اندر کار

har ke raa daulate azal shod yaar    kaare oo shod tazal-lol aNdar kaar

جسے لازوال دولت مل جاتی ہے اُس کا کام ہر بات میں عجز و انکسار ہوتا ہے

آن سعیدان لقائے او دیدند    کہ بلاہا برائے او دیدند

aan sa'eedaan leqaa'ey oo deedaNd    ke balaa-haa baraa'ey oo deedaNd

اُن خوش قسمتوں نے اُس کے چہرہ کو دیکھ لیا جنہوں نے اُس کی راہ میں مصیبتیں اٹھائیں

آبرو ریختہ پئے آں شاہ    دل ز کف و از سر اوفتادہ کلاہ

aabroo reekhte pa'i aaN shaah    dil ze kaf wa az sar ooftaade kolaah

اُس بادشاہ کے لئے انہوں نے اپنی عزت قربان کر دی دل ہاتھ سے گیا اور ٹوپی سر سے اُتری

گر نیابند سوئے یار گذر    از غمش جاں کنند زیر و زبر

gar nayaabaNd soo'ey yaar gozar    az ghamash jaaN konaNd zeero zabar

اگر وہ محبوب کی طرف رستہ نہیں پاتے تو اس کے غم میں اپنی جان زیروزبر کر دیتے ہیں

کردہ بنیاد خود ہمہ ویران    ہم ملائک ز صدق شان حیران

kardeh bonyaade khod hame weeraan    ham malaa'ek ze sidqe shaan hairaan

انہوں نے اپنی ہستی کی بنیاد اکھیڑ دی یہاں تک کہ فرشتے بھی اُن کی وفاداری پر حیران ہیں

چوں دلے سوئے دل رہے دارد    یار چون یار خویش بگذارد

choo dil-e soo'ey dil rahey daarad    yaar choon yaare kheesh begzaarad

چونکہ دل کو دل کی طرف راہ ہوتی ہے۔ پس یار اپنے یار کو کیونکر چھوڑ دے

لاجرم ایں چنین وفادارے جام عزت خورد ازان یارے

*laa-jaram eeN choneen wafaadaarey* — *jaame 'iz-zat khorad azaan yaarey*

پس ضرور ایسا وفادار اُس دوست کے ہاتھ سے عزت کا جام پیتا ہے

ہمچو دیوانہ یک جہان خیزد تا بیک لحظہ خون او ریزد

*hamchoo deewaane yek jahaan kheezad* — *taa bayek lehze khoone oo reezad*

ایک جہان دیوانوں کی طرح اٹھ کھڑا ہوتا ہے تا کہ ذراسی دیر میں اس کا کام تمام کردے

لیکن آن یار خود فرود آید تا عدو را دو دست بنماید

*leekan aan yaar khod farood aayad* — *taa 'adoo raa do dast benmaayad*

لیکن وہ یار خود نازل ہوتا ہے تا کہ دشمنوں کو دو دو ہاتھ دکھائے

ہمچنیں صادقان نشاں دارند قدسیان بہر شان بہ پیکارند

*hamchoneeN saadeqaan neshaaN daaraNd* — *qodsiyaan behre shaan be paikaar aNd*

صادقوں کے یہی نشانات ہوتے ہیں اُن کی خاطر فرشتے جنگ کرتے ہیں

ایں نہاں جنگ گر بشر دیدے راہ مردان راہ بگزیدے

*eeN nehaaN jaNg gar bashar deedey* — *raahe mardaane raah begzeedey*

اگر بشر اس مخفی جنگ کو دیکھتا تو خدا کے راستے پر چلنے والوں کا راستہ اختیار کر لیتا

ہر عدوے کہ خیزد از سر کین خود بکوبد سرش خدائے معین

*har 'adow-wey ke kheezad az sare keen* — *khod bekoobad sarash khodaa'ey mo'een*

ہر دشمن جو عداوت کی راہ سے اٹھتا ہے تو خدائے معین خود اُس کا سر کچل دیتا ہے

چوں شود بندہ یار آن جانان برکابش دوند سلطانان

berekaabash dawaNd soltaanaan chooN shawad baNde yaare aan jaanaan

جب بندہ اُس محبوب کا دوست بن جاتا ہے تو بادشاہ اُس کی رکاب کے ساتھ دوڑتے ہیں

ہر کہ جان بہر یار باختہ است یارِ ما قدر او شناختہ است

yaar-e maa qadre oo shenaakhte ast har ke jaan behre yaar baakhte ast

جس نے بھی اپنی جان خدا کے لئے قربان کی ہمارے خدا نے بھی اس کی قدر خوب پہچانی

از سگان کمتر است دشمنِ او بد گہر کوفتہ ز ہاون او

bad gohar koofte ze haawane oo az sagaan kamtar ast doshmane oo

اُس کا دشمن کتوں سے بھی بدتر ہے وہ بداصل خدا کی اوکھلی میں کوٹا جاتا ہے

ہست از عادت خدائے علیم میکند فرق در سعید و لئیم

mikonad farq dar sa'eedo la'eem hast az 'aadate khodaa'ey Aleem

خدائے علیم کی یہ عادت ہے کہ وہ نیک بخت اور بدبخت میں فرق کر دیتا ہے

ہیچ دانی لئیم را چہ نشان آنکہ او دشمن امام زمان

aaNke oo doshmane imaame zamaan heech daani la'eem raa che neshaan

کیا تجھے خبر ہے کہ بدبخت کی کیا علامت ہے وہ امام زماں کا دشمن ہوا کرتا ہے

آنکہ او آمد از خدائے یگان پیش چشمش ز خیل مفتریان

peeshe chashmash ze khaile moftariyaan aaNke oo aamad az khodaa'ey yagaan

جو خدائے واحد کی طرف سے آتا ہے اُس لئیم کی نظر میں وہ مفتری لوگوں میں سے ہوتا ہے

گر نبودے شقی و کرمِ زمین توبہ کردی ز گفتگوئے چنین

taube kardi ze goftgooey choneen gar naboodey shaqi-o kirme zameen

اگر وہ شقی اور زمین کا کیڑا نہ ہوتا تو ایسی گفتگو سے توبہ کرتا

آنچہ با من کند عنایت یار کے بغیرے شنیدی اے مردار

kai baghairey shoneedi ay mordaar aaNche baa man konad 'inaayat yaar

وہ یار جو عنایت مجھ پر کرتا ہے اے مُردار کیا تو نے ویسی کسی اور پر بھی سنی ہے؟

گر شعارِ تو اِتّقا بودے مشعلِ غیب رہنما بودے

mash'ale ghaib rahnomaa boodey gar she'aare too it-teqaa boodey

اگر تقویٰ تیرا شعار ہوتا تو غیب کی مشعل تیری رہنما ہوتی

اِتّقا را بود ز صدق آثار اے سیہ دل ترا بصدق چہ کار

ay seyah dil toraa basidq che kaar it-teqaa raa bowad ze sidq aasaaar

اتقا کی علامت صدق ہے اے سیہ دل انسان تجھے صدق سے کیا مطلب؟

نیستی از خدا تو راز شناس ہمہ بر ظن و وہم ہست اساس

hame bar zan-no wahm hast asaas neesti az khodaa too raaz shenaas

تو خدا کے رازوں کو نہیں پہچانتا۔ تیری ساری بنیاد ظن اور وہم پر ہے

آنچہ گوئی ز راہ کبر و جحود پیش ازین گفتہ اند قومِ یہود

peesh azeen gofte aNd qaume yahood aaNche goo'i ze raahe kibro johood

تکبر اور انکار کی وجہ سے جو کچھ تُو کہتا ہے اس سے پہلے یہودیوں نے بھی یہی کہا ہے

نفسِ تو فربہ روحِ تو خستہ ہمہ ابواب آسماں بستہ

nafse too farbe roohe too khaste hame abwaabe aasmaaN baste

تیرا نفس موٹا ہے اور روح بیمار اور آسمان کے سب دروازے تجھ پر بند ہیں

اِیں چہ غفلت کہ خُوش بدین کیشے واز خدا ہیچ گہ نیندیشے

eeN che ghaflat ke khosh bedeen keeshey waz khodaa heech gah nayandeeshey

یہ کیا غفلت ہے کہ تو اس روش پر خوش ہے اور خدا تعالیٰ سے بالکل نہیں ڈرتا

اَے بسا رازہا کہ عین صواب پیش کوران مقام استعجاب

ay basaa raaz-haa ke 'ain sawaab peeshe kooraan maqaame iste'jaab

بہت سے راز ہیں جو اعلیٰ صداقتیں ہیں مگر اندھوں کے لئے وہ تعجب کا مقام ہیں

رَہ طلب کن بگریہ و زاری تا بجوشد ترحم باری

rah talab kon begerye-o zaari taa bejooshad tarah-home Baari

رو رو کر رستہ ڈھونڈ تا کہ خدا کا رحم جوش میں آئے

یک شب از صدق نعرہا بردار پیش آن عالمِ حقیقت کار

yek shab az sidq na're-haa bardaar peeshe aan 'aaleme haqeeqate kaar

اُس واقفِ حال خدا کے سامنے ایک رات خلوص کے ساتھ آہ وزاری کر

از ادب نے براہ استکبار زو مدد خواہ اندرین اسرار

az adab ne baraahe istekbaar zoo madad khaah aNdareen asraar

تکبر سے نہیں بلکہ ادب کے ساتھ اوران اسرار کے کھلنے کے لئے اس سے مدد مانگ

تر کن از اشک خویش بسترِ خویش    باز لب را کشائے با دل ریش

tar kon az ashke <u>kh</u>eesh bestare <u>kh</u>eesh    baaz lab raa koshaa'ey baa dil-e reesh

اپنے آنسوؤں کے ساتھ اپنے بستر کو تر کر۔ پھر زخمی دل کے ساتھ یوں عرض کر

کائی خُدائے علیم راز نہان    کے بعلمت رسد دل انسان

kaa'i <u>kh</u>odaa'ey 'Aleeme raaze nehaan    kai ba'ilmat rasad dil-e insaan

کہ اے علیم خدا۔ پوشیدہ رازوں کے واقف تیرے علم تک انسان کا خیال کہاں پہنچ سکتا ہے

چوں ملائک ندیدہ اند آں نُور    کاں در آدم تو داشتی مستور

chooN malaa'ik nadeede aNd aaN noor    kaaN dar Aadam too daashti mastoor

جب فرشتوں کو بھی وہ نور نظر نہ آیا۔ جو تو نے آدم میں پوشیدہ رکھا تھا

ما چہ چیزیم و علم ماست چہ چیز    بے تو در صد خطر قیاس و تمیز

maa che cheezeem wa 'ilme maa che cheez    be too dar sad <u>kh</u>atar qeyaaso tameez

تو ہم کیا ہیں اور ہمارا علم کیا چیز ہے بغیر تیرے عقل اور تمیز کو بھی بے حد خطرہ ہے

ما خطا کار و کار ماست خطا    شد تبہ کار ما ز عجلت ہا

maa <u>kh</u>ataakaar wa kaare maast <u>kh</u>ataa    shod tabah kaare maa ze 'ojlat-haa

ہم خطا کار ہیں اور ہمارا کام بھی غلط ہے اور ہمارا سب کام ہماری جلد بازی کی وجہ سے تباہ ہو گیا

گر ز تُست اِین کہ سوئے تو خواند    وز تو بہتر کدام کس داند

gar ze tost een ke soo'ey too <u>kh</u>aanad    waz too behtar kodaam kas daanad

اگر یہ شخص جو ہمیں تیری طرف بلاتا ہے تیری طرف سے ہی ہے اور کون تجھ سے بہتر حقیقت حال کو جانتا ہے

گنہِ ما بہ بخش و چشم کشا تا نہ میریم از خلاف و اِبا

taa nemeereem az khelaafo ibaa gonahe maa bebakhsh wa chashm koshaa

تو تُو ہمارے گناہ بخش اور ہماری آنکھیں کھول تا کہ ہم مخالفت اور انکار کی حالت میں نہ مریں

ورنہ ایں ابتلا ز ما بردار کہ رحیمی و قادر و غفّار

ke Raheemi wa Qaadero Ghaf-faar warne eeN ibtelaa ze maa bardaar

ورنہ ہم سے اس ابتلا کو دور کر کہ تو رحیم، قادر اور غفّار ہے

اہل اخلاص چون کنند دُعا از سرِ صدق و ابتہال و بکا

az sare sidqo ibtehaalo bokaa ehle ikhlaas choon konaNd do'aa

جب اخلاص والے لوگ دعا کرتے ہیں صدق، عاجزی اور گریہ وزاری کے ساتھ

شور افتد ازاں در اہلِ سما زان رسد حکم نصرت و ایوا

zaan rasad hokme nosrato eewaa shoor oftad azaaN dar ehle samaa

تو اُس دعا سے آسمان والوں میں شور برپا ہو جاتا ہے اور وہاں سے نُصرت اور پناہ کا حکم پہنچ جاتا ہے

پس کجائی چرا نمے آئی اندر این بارگاہِ یکتائی

andar een baargaahe yektaa'i pas kojaa'i cheraa namey aa'i

پس اے طالب! تو کہاں ہے اور کیوں نہیں آتا؟ اُس بارگاہِ احدیّت کے حضور

تو دُعا کُن بصدق و سوز و گداز تا شود بر دلت درِ حق باز

taa shawad bar dilat dare haq baaz too do'aa kon basidqo soozo godaaz

تو صدق اور سوز و گداز سے دعا کر تا کہ خدا کا دروازہ تجھ پر کھلے

از خودی حالِ خود خراب مکن شب پری کار آفتاب مکن

az khodi haale khod kharaab makon shabpari kaare aaftaab makon

خودی سے اپنا حال خراب نہ کر تُو تو چمگادڑ ہے آفتاب کا کام نہ کر

چوں رسد عجز کس بحد تمام نصرت یار را رسد ہنگام

choon rasad 'ijze kas bahad-de tamaam nosrate yaar raa rasad haNgaam

جب کسی کی عاجزی حدّ کمال کو پہنچ جاتی ہے تو یار کی مدد کا وقت آ جاتا ہے

پس چرا نصرتش نمے خواہی دور رفتی بگام گمراہی

pas cherra nosratash namey khaahi door rafti bagaame gomraahi

پھر تُو اُس کی نصرت کیوں نہیں مانگتا۔ تو گمراہی کے قدم کے ساتھ دور چلا گیا ہے

نہ زمان بینی و نہ حالت قوم دل چو کوران زبان کشادہ بلوم

na zamaan beeni wa na haalate qaum dil choo kooraan zobaan koshaade belaum

نہ تو زمانہ کا حال دیکھتا ہے نہ قوم کی حالت تیرا دل اندھوں کی طرح ہے اور زبان ملامت کے لئے کھلی ہوئی ہے

ایکہ چشمت ز کبر پوشیدہ چہ کُنم تا کشایدت دیدہ

ayke chashmat ze kibr poosheede che konam taa koshaayadat deede

اے وہ شخص کہ تیری آنکھ تکبر سے ڈھکی ہوئی ہے میں کیا کروں جو تیری آنکھیں کھلیں

گر تُرا در دلست صدق و طلب خود روی ہا مکن ز ترک ادب

gar toraa dar dilast sidqo talab khod rawi-haa makon ze tarke adab

اگر تیرے دل میں سچی طلب ہے تو بے ادبی کی وجہ سے خودروی نہ کر

راز راہِ خدا بجو ز خدا تو نۂ چون خدا بجائے خود آ

too na'ee choon <u>kh</u>odaa bajaa'ey <u>kh</u>od aa          raaze raahe <u>kh</u>odaa bejoo ze <u>kh</u>odaa

خدا کی راہ کا بھید خود خدا ہی سے طلب کر۔تو خدا کی طرح نہیں ہے اپنی جگہ پر رہ

ہوش دار اے بشر کہ عقل بشر دارد اندر نظر ہزار خطر

daarad aNdar nazar hazaar <u>kh</u>atar          hooshdaar ay bashar ke 'aqle bashar

اے انسان ہوش کر کہ انسانی عقل اپنی نظر میں ہزاروں نقائص رکھتی ہے

سرکشیدن طریق شیطانی است بر خلاف سرشت انسانی است

bar <u>kh</u>elaafe sareshte insaani ast          sar kasheedan tareeqe shaitaani ast

سرکشی تو شیطانی طریق ہے اور انسانی فطرت کے برخلاف

تا نہ فضلش درِ تو بکشاید صد فضولی بکن چہ کار آید

sad fozooli bekon che kaar aayad          taa na fazlash dare too bekshaayad

جب تک اُس کا فضل تیرے لئے دروازہ نہ کھولے تو تُو اگر سینکڑوں فضولیاں بھی کرتا ہے سب بیکار ہیں

آں خدائے کہ وعدۂ حکَمے داد از راہ رحم و لطف ہمے

daad az raahe rehmo lotf hamey          aaN <u>kh</u>odaa'ey ke wa'de'ee hakamey

وہ خدا جس نے ایک حَکَم کا وعدہ اپنے لطف اور رحم کی راہ سے کیا تھا

او بدانست از ازل کہ انام راہ خود گم کنند از اوہام

raahe <u>kh</u>od gom konaNd az auhaam          oo bedaanest az azal ke anaam

وہ ازل سے یہ جانتا تھا کہ مخلوقات شک وشبہات میں پڑ کر اپنا راستہ بھول جائے گی

ورنہ کارِ حَکَم چہ خواہد بود رہ نمائی بمرد راہ چہ سود

rah nomaa'i bemarde raah che sood warne kaare hakam che khaahad bood

ورنہ پھر حَکَم کا کام کیا ہوگا؟ ٹھیک راستے پر چلنے والے انسان کو راہ دکھانے کا کیا فائدہ

راہ گم کردہ را حَکَم باید تا بدو راہ راست بنماید

taa badoo raahe raast benmaayad raah gomkarde raa hakam baayad

حَکَم تو گمراہ کے لئے درکار ہوتا ہے تا کہ وہ اس کو سیدھا رستہ دکھائے

ایں مگو ما خودیم عالم دین توبہ کن از مکالمات چنین

taube kon az mokaalemaate choneen eeN magoo maa khoodeem 'aalem-e deen

تو یہ نہ کہہ ہم خود دین کے عالم ہیں۔ایسی باتوں سے توبہ کر

کور را کور کے نماید راہ ہر کہ آگاہ از خدا آگاہ

har ke aagaah az khodaa aagaah koor raa koor kai nomaayad raah

اندھے کو اندھا کس طرح راستہ دکھا سکتا ہے جو بھی واقفِ راہ ہے وہ خدا کی طرف سے آگاہ کیا گیا ہے

دین نیاید بغیر دیندارے سگ نداند بغیر مردارے

sag nadaanad baghaire mordaarey deen nayaayad baghaire deeNdaarey

دین بغیر کسی دیندار کے حاصل نہیں ہوتا۔دنیا کا کتا تو بغیر مُردار کے کچھ نہیں جانتا

سخن یار و سینہ افسردہ جامۂ زندہ است بر مُردہ

jaame'ee zeNde ast bar mordeh sokhne yaar wa seene afsorde

منہ پر یار کی باتیں ہیں مگر دل بجھا ہوا ہے گویا مُردے پر زندہ کے کپڑے ہیں

گر بَری ریگ را رفیع و بلند     جنبش باد خواہدش افگند

gar bari reeg raa rafee'o bolaNd     jombeshe baad khaahadash afgaNd

اگر تُو ریت کو بہت اونچی جگہ بھی لے جائے تو ہوا کی ذراسی حرکت اسے گرادے گی

خانہ آنست کان ز معمارے     ورنہ افتد ز سیل دیوارے

khaane aanast kaan ze me'maarey     warne oftad ze sail deewaarey

گھر وہی ہے جسے معمار نے بنایا ہو۔نہیں تو سیلاب سے دیواریں گر پڑیں گی

این زمان ہزار طوفان است     ''خانہ از پائے بست ویران ست''[1]

een zamaan-e hazaar toofaanast     khaane az paa'ey bast weeraanast

یہ زمانہ تو ہزاروں طوفانوں کا زمانہ ہے اور گھر کی بنیاد کھوکھلی ہے

ایں عجب قوم ہست ناہنجار     با چنین خانہ فارغ از معمار

eeN 'ajab qaum hast naahaNjaar     baa choneen khaane faaregh az me'maar

یہ عجب نالائق قوم ہے کہ ایسے گھر کے باوجود معمار سے لاپرواہے

آنچہ با دین نمود قوم پلید     با امامان نہ کردہ است یزید

aaNche baa deen nomood qaume paleed     baa imaamaan na karde ast yazeed

جو کچھ اس ناپاک قوم نے دین کے ساتھ معاملہ کیا وہ یزید نے اماموں کے ساتھ بھی نہیں کیا

باز گوئی کہ من نمے بینم     حاجتِ دیگرے پئے دینم

baaz goo'i ke man namey beenam     haajate deegarey pa'i deenam

پھر بھی تو کہتا ہے کہ مجھے دین کی خاطر کسی اور انسان کی ضرورت نظر نہیں آتی

[1] یہ مصرع سعدی شیرازی کا ہے

ایکہ راضی شدی بنقص و زِیان     ایں نہ دین است بلکہ دشمن آن

een na deen ast balke doshmane aan     ayke raazi shodi banaqs-o zeyaan

اے وہ شخص جو گھاٹے اور نقصان پر خوش ہے یہ دین دین نہیں بلکہ اس کا دشمن ہے

دین بیاموزدت خُدائے قدیر     ورنہ رسمے است خام و زشت وحقیر

warne rasmeyst khaamo zishto haqeer     deeN beyaamoozadat khodaa'ey Qadeer

دین تو خداوند قدیر ہی تجھے سکھاتا ہے ورنہ وہ ایک رسم ہے خام۔ بدصورت اور ذلیل

مُسلمت[1] مسلمی نہ کرد اے دون     واز بخاری بخارِ سر افزون

waz Bokhaari bokhaare sar afzoon     moslemat moslemi na kard ay doon

اے کمینے صحیح مسلم نے تجھے مسلمان نہ کیا اور صحیح بخاری نے تیرے سر کا بخار اور زیادہ کر دیا

ایں ہمہ استخوان بدامانت     نیست یک ذرّہ مغز در جانت

neest yek zar-reh maghz dar jaanat     eeN hame ostokhaan badaamaanat

یہ بہت سی ہڈیاں تیری جھولی میں پڑی ہوئی ہیں اور تیری جان میں ایک ذرہ بھی مغز نہیں ہے

کورئ و باز در دلت ہوسے     کہ بخواند ترا بصیر کسے

ke bekhaanad toraa baseer kase     koori-o baaz dar dilat hawasey

تُو تو اندھا ہے پھر بھی تیرے دل میں یہ ہوس ہے کہ کوئی تجھے آنکھوں والا کہے

زین خیال تو مردنت بہتر     زین غذا زہر خوردنت بہتر

zeen ghezaa zahr khordanat behtar     zeen kheyaale too mordanat behtar

اس خیال سے تو تیرا مر جانا اچھا ہے اور ایسی غذا سے تیرا زہر کھالینا بہتر ہے

[1] صحیح مسلم نے تجھے مسلمان نہ کیا

اے نشستہ بصدر سجّادہ این چہ سودات در سر افتادہ

ay neshaste basadre saj-jaade een che saudaat dar sar oftaade

اے وہ شخص جو سجادہ پر بیٹھا ہوا ہے یہ کیا جنون ہے جو تیرے سر میں گھس گیا ہے

نائد اندر قیاس و فہم کسے کہ شود کار پیل از مگسے

naayad aNdar qeyaaso fahm kase ke shawad kaare peel az magase

یہ بات کسی کے عقل وفہم میں بھی نہیں آ سکتی کہ ہاتھی کا کام مکھی سے ہوسکتا ہے

از خدا چون رسید پیغامت چوں نترسی ز خبث انجامت

az khodaa choon raseed paighaamat chooN natarsi ze khobse anjaamat

جب تجھے خدا کا پیغام پہنچ گیا تو پھر تو اپنے بُرے انجام سے کیوں نہیں ڈرتا

بس ہمین است طاعتت اے غول کہ دلت حکم حق نہ کرد قبول

bas hameeN ast taa'atat ay ghool ke dilat hokme haq na kard qabool

اے بُھتنے کیا یہی تیری فرمانبرداری ہے کہ تیرے دل نے خدا کا حکم قبول نہیں کیا

حجت لغو درمیان آری خبث نفس است اصل بیزاری

hoj-jate laghw darmiyaan aari khobse nafs ast asl beezaari

تو لغو دلائل پیش کرتا ہے۔حق سے بیزاری کی اصل وجہ تیرے نفس کی خباثت ہے

ہر چہ ثابت شداست از قرآن تو ازو سر بہ پیچی اے نادان

har che saabet shodast az Qoraan too azoo sar be peechi ay naadaan

جو بات قرآن سے ثابت ہے اے نادان تو اُس سے سر پھیرتا ہے

صد نشان شد عیان چو مہرِ مُنیر نزد تُست این دروغ یا تزویر

sad neshaan shod 'iyaan choo mehre moneer — nazde tost een doroogh yaa tazweer

سینکڑوں نشان چمکتے ہوئے سورج کی طرح ظاہر ہوگئے لیکن تیرے نزدیک یہ جھوٹ یا فریب ہیں

دیدہ آخر برائے آں باشد کہ بدو مرد راہ داں باشد

deede aakher baraa'ey aaN baashad — ke badoo mard raah-daaN baashad

آخر آنکھیں اسی لئے ہوتی ہیں کہ ان کی مدد سے انسان راستہ کا واقف ہو جائے

وہ چہ این چشم ہست و ایں دیدہ کہ برو آفتاب پوشیدہ

wah che een chashm hast wa eeN deede — ke baroo aaftaab poosheede

واہ وا! یہ عجیب آنکھیں ہیں کہ ان سے آفتاب بھی نظر نہیں آتا

گر بدل باشدت خیالِ خُدا ایں چنیں ناید از تو استغنا

gar badil baashadat kheyaale khodaa — eeN choneeN naayad az too isteghnaa

اگر تیرے دل میں خدا کا خیال ہوتا تو اتنی بے پروائی تجھ سے ظہور میں نہ آتی

از دل و جان طریق او جوئی واز سرِ صدق سوئے او پوئی

az dil-o jaan tareeqe oo joo'i — waz sare sidq soo'ey oo poo'i

تو جان و دل کے ساتھ اس کا راستہ ڈھونڈتا اور وفاداری کے ساتھ اس کی طرف دوڑتا

ہرکرا دل بود بدلدارے خبرش پُرسد از خبردارے

harkeraa dil bowad badildaarey — khabarash porsad az khabardaarey

جس شخص کا دل کسی معشوق سے لگ جاتا ہے وہ اس کی خبر کسی واقف سے پوچھتا ہے

گر نباشد لقائی محبوبے جوئید از نزدِ یار مکتوبے

jooyad az nazde yaar maktoobey gar nabaashad leqaa'i mahboobey

اور اگر محبوب کی ملاقات میسر نہیں آتی تو وہ دوست کے پاس سے خط کا طالب ہوتا ہے

بے دلآرام نایدش آرام گہ برویش نظر گہے بکلام

gah barooyash nazar gahey bakalaam be dilaaraam naayadash aaraam

اُسے بغیر دلآرام کے آرام نہیں آتا کبھی اس کے چہرہ پر نظر ہوتی ہے تو کبھی اس کے کلام پر

آنکہ داری بدل محبّت او نایدت صبر جز بصحبت او

naayadat sabr joz basohbate oo aaNke daari badil mahab-bate oo

اے وہ شخص جو دل میں اس کی محبت رکھتا ہے تجھے تو اس کے پاس بیٹھنے کے بغیر صبر ہی نہیں آ سکتا

فرقت او گر اتفاق افتد در تن و جان تو فراق افتد

dar tano jaane too feraaq oftad forqate oo gar it-tefaaq oftad

اگر اتفاقاً کبھی اُس سے جدائی ہو جائے تو تیری جان تیرے جسم سے جدا ہونے لگتی ہے

دلت از ہجرِ او کباب شود چشمت از رفتنش پُر آب شود

chashmat az raftanast por aab shawad dilat az hijre oo kabaab shawad

تیرا دل اُس کے ہجر سے کباب ہوتا ہے اور اُس کے چلے جانے سے تیری آنکھیں آنسو بہانے لگتی ہیں

باز چون آن جمال و آن رُوئے شد نصیب دو چشم در کوئے

shod naseebe do chashm dar koo'ey baaz choon aan jamaal wa aan roo'ey

پھر جب وہ حسن اور وہ چہرہ کسی گلی میں تیری آنکھوں کے سامنے آ جاتا ہے

دست در دامنش زنی بجنون　　که ز نادیدنت دِلم شد خون

dast dar daamanash zani bajonoon　　ke ze naadeedanat dilam shod khoon

تو دیوانہ وار تو اس کا دامن پکڑ کر یوں کہتا ہے کہ تیرے نہ دیکھنے کی وجہ سے میرا دل خون ہو گیا

ایں محبّت بذرۂ امکان　　واز دل افگندۂ خُدائے جہان

eeN mahab-bat bazar-re'ee imkaan　　wa-az dil afgaNde'ee khodaa'ey jahaan

تجھے ایک حقیر مخلوق سے تو اتنی محبت ہوتی ہے لیکن اُس خدا کی طرف سے تو بالکل لا پرواہ ہے

این وفاہا بذرۂ ناچیز　　فارغ اُفتادۂ ز یار عزیز

een wafaa-haa bazar-reh'ee naa-cheez　　faaregh oftaade'ee ze yaare 'azeez

ایک ناچیز ذرّہ کے ساتھ تو ایسی وفاداری لیکن اُس پیارے دوست کی طرف سے تو لا پرواہ ہے

او فرستاد بندۂ از جود　　تا رہاند ترا ز ریب و جحود

oo ferestaad baNde'ee az jood　　taa rahaanad toraa ze raibo johood

اُس نے مہربانی فرما کر ایک بندہ کو بھیجا تا کہ تجھے شکوک اور انکار سے رہائی بخشے

آن قدر بارہا نشان بنمود　　کہ نہ صد معرفت درے بکشود

aan qadar baar-haa neshaan benmood　　ke na sad ma'refat darey bekoshood

اور اُس نے بارہا اس قدر نشان دکھائے کہ معرفت کے سینکڑوں دروازے کھول دیئے

باز سر میزنی بانکارے　　سہل پنداشتی چنیں کارے

baaz sar mizani ba-inkaarey　　sehl piNdaashti choneeN kaarey

پھر بھی تو انکار سے سر ہلاتا ہے اور تو نے یہ کام آسان سمجھ لیا ہے

لا اُبالی فتادۂ زان یار فارغی زان جمال و زان گفتار

faareghi zaan jamaalo zaan goftaar — laa obaali fetaade'ee zaan yaar

تُو اُس یار کی طرف سے بے پرواہو گیا ہے اور اُس حسن اور اُس گفتار کی طرف سے لاپروا

مردگان را ہمیں کشی بکنار و از دلآرام زندۂ بیزار

wa-az dilaaraame ziNde'ee beezaar — mordagaan raa hameeN kashi bekanaar

مردہ لاشوں کو تو اپنی بغل میں کھینچتا ہے اور زندہ (غیر فانی) محبوب سے بیزار ہے

کس شنیدی کہ قانع از یار است عشق و صبر این دو کار دشوار است

ishqo sabr een do kaar doshwaar ast — kas shoneedi ke qaane' az yaar ast

تو نے کسی کی بابت سنا ہے کہ وہ دوست سے لاپرواہو۔ عشق اور پھر صبر یہ دوکام بہت مشکل ہیں

ایں بود حال و طور عاشق زار ایں بود قدر دلبر اے مُردار

eeN bowad qadre dilbar ay mordaar — eeN bowad haalo taure 'aasheqe zaar

کیا یہی عاشقِ زار کا حال اور طریقہ ہوا کرتا ہے؟ اور اے مردار کیا دلبر کی یہی قدر ہوا کرتی ہے

عاشقان را بود ز صدق آثار اے سیہ دل ترا بہ عشق چہ کار

ay seyah dil toraa be 'ishq che kaar — aasheqaaN raa bowad ze sidq aasaar

عاشقوں میں تو صدق کے آثار پائے جاتے ہیں اے تاریک دل انسان تجھے عشق سے کیا واسطہ؟

نزد تو چون رسید زان کوئے پیک آن دلستان خوش رُوئے

paike aan dilsetaane khosh roo'ey — nizde too choon raseed zaan koo'ey

جب اُس گلی سے تیرے پاس اس حسین محبوب کا پیغام بر پہنچا

عزّتش اینکہ کافرش خوانی واز سرِ زجر از درش رانی

'iz-zatash eeNke kaaferash khaani waz sare zajr az darash raani

تو تُونے اس کی یہ عزت کی کہ اسے کافر کہتا ہے اور گھُرک کر اسے اپنے دروازہ سے نکالتا ہے

صد ہزاران نشان ہمے بینی باز منکر شوی ز بے دینی

sad hazaaraaN neshaan hamey beeni baaz monker shawi ze be deeni

تو لاکھوں نشان دیکھتا ہے پھر بھی بے دینی کی وجہ سے تو انکار کرتا ہے

خویشتن را تو عالم انگاری زیں فضولی کنی بغدّاری

kheeshtan raa too 'aalem aNgaari zeeN fozooli koni beghad-daari

تو اپنے تیئں عالم سمجھتا ہے شاید اسی لئے غداری سے ایسی فضول باتیں کرتا ہے

تا ز تو ہستی‌ات بدر نرود ایں رگ شرک از تو بر نرود

taa ze too hasti-at badar narawad eeN rage shirk az too bar narawad

جب تک تیری خودی تجھ میں سے نہ نکلے گی۔ تب تک یہ شرک کی رگ تجھ سے دور نہ ہوگی

پائے سعیت بلندتر نرود تا ترا دود دل بسر نرود

paa'ey sa'yat bolaNd-tar narawad taa toraa doode dil basar narawad

تیری کوشش میں برکت نہ پڑے گی۔ جب تک تیرے دل کا دھواں سر تک نہ پہنچے گا

یار پیدا شود دران ہنگام کہ تو گردی نہان ز خود بتمام

yaar paidaa shawad daraan haNgaam ke too gardi nehaan ze khod batamaam

دوست اُس وقت ظاہر ہوگا جب تو اپنی ہستی سے پورے طور پر علیحدہ ہو جائے گا

تا نہ سوزی ز سوز و غم نرہی    تا نہ میری ز موت ہم نرہی

taa na meeri ze maut ham narahi    taa na soozi ze soozo gham narahi

توغم سے آزاد نہ ہوگا جب تک سوزغم سے نہ جلے گا اور موت سے آزاد نہ ہوگا جب تک فنا نہ ہوگا

چیست آن ہرزہ جان وتن کہ نسوخت    آتش اندر دلے بزن کہ نسوخت

aatish aNdar diley bezan ke nasookht    cheest aan harzah jaano tan ke nasookht

وہ کیسی بیہودہ جان اور بدن ہے جونہیں جلتا۔ ایسے دل کو آگ لگادے جوعشق میں کباب نہ ہو

کلبۂ جسم خود بکن برباد    چون نمی گردد از خدا آباد

choon nami gardad az khodaa aabaad    kolbe'ee jism khod bekon barbaad

اپنے جسم کی جھونپڑی کو برباد کرلے اگر وہ خدا کے عشق سے آباد نہیں

پائےخُود را جدا کُن از تنِ خویش    چون نگیرد رہ صداقت پیش

choon nageerad rahe sadaaqat peesh    paa'ey khod raa jodaa kon az tan-e kheesh

اپنے پیرکوجسم سے کاٹ کر جُدا کردے اگر وہ صداقت کا راستہ اختیار نہیں کرتا

آفرینِ خدا براں جانے    کہ ز خود شد برائے جانانے

ke ze khod shod baraa'ey jaanaaney    aafareene khodaa baraaN jaaney

خدا کی طرف سے اُس شخص پر آفرین ہو جو اپنے محبوب کے لئے نفسانیت سے الگ ہوگیا

منزل یار خویش کرد بدل    واز ہواہا رمید صد منزل

waz hawaa-haa rameed sad manzil    manzile yaare kheesh kard badil

جس نے اپنے دوست کا ٹھکانا اپنے دل میں بنالیا اور ہوا و ہوس سے سینکڑوں منزل دور بھاگ گیا

از خودی در شد و خدا را یافت    گمشد و دست رہنما را یافت

az khodi dar shod wa khodaa raa yaaft    gomshod wa daste rahnomaa raa yaaft

وہ خودی سے دور ہوا اور خدا کو پالیا۔ وہ فنا ہو گیا اور رہنما کے ہاتھ کو حاصل کر لیا

ایکہ دیوانۂ پئے اموال    وہ کہ در کار دیں چنین اہمال

ay ke deewaane'ee pa'i amwaal    wah ke dar kaare deeN choneen ihmaal

اے وہ شخص کہ تُو دولت کی خاطر دیوانہ ہو رہا ہے کیا خوب! دین کے معاملہ میں اتنی فروگزاشت!

وقت عیش ست و موسم شادی    تو چہ در سوگ و ماتم افتادی

waqte 'aishast wa mauseme shaadi    too che dar soogo maatam oftaadi

یہ تو عیش کا وقت اور خوشی کا موسم ہے۔ تُو کس سوگ اور ماتم میں پڑا ہوا ہے

از خدایت رسید رہبر دین    مرد دیں باش و چوں زناں منشیں

az khodaayat raseed rehbare deen    marde deeN baash wa chooN zanaan manasheeN

تیرے پاس تو خدا کی طرف سے دین کا رہبر پہنچ گیا۔ اب تُو بھی مَردانِ دین میں سے ہو جا اور عورتوں کی طرح مت بن

خیز و از بہر یار کارے کن    یک نظر سوئے ایں بہارے کن

kheez wa az behre yaar kaarey kon    yek nazar soo'ey eeN bahaarey kon

اُٹھ اور دوست کے لئے کام کر۔ اور اس باغ و بہار کی طرف ایک نظر ڈال

ورنہ مرگ است اژدہائے دمان    زود میگیردت مشو نادان

warne marg ast aydahaa'ey damaan    zood migeeradat mashau naadaan

ورنہ موت ایک ہیبت ناک اژدھا ہے جو تجھے جلدی ہی پکڑ لے گا۔ نادان نہ بن

آن صبا نگہتی ز یار آورد    در دمے موسمِ بہار آورد

aan sabaa neg-hati ze yaar aaword    dar damey mauseme bahaar aaword

وہ بادِ صبا دوست کے ہاں سے ایسی خوشبو لائی ہے گویا وہ دم بھر میں بہار کا موسم لے آئی ہے

تو خزاں بہر خود پسندیدی    من نہ دانم چہ در خزان دیدی

too khezaaN behr-e khod pasaNdeedi    man na daanam che dar khezaan deedi

مگر تو نے اپنے لئے خزاں کو پسند کیا ہے میں نہیں جانتا کہ خزاں میں تو نے کیا فائدہ دیکھا

از پۓ زندہ کردن آمد یار    تو ہم از دست خود شدی مُردار

az pa'i ziNde kardan aamad yaar    too ham az dast-e khod shodi mordaar

یار تو مجھے زندہ کرنے آیا تھا مگر تو اپنے ہاتھوں ہی مُردار بن رہا ہے

قصہا پیش میکنی ز ضلال    کاین کراماتہائے اہل کمال

qesse-haa peesh mikoni ze zalaal    ka-een keraamaat-haa'ey ehle kamaal

گمراہی کی وجہ سے تُو قصوں کو پیش کرتا ہے کہ یہ ہیں اہل کمال کی کرامات

گر درین قصہا اثر بودے    دلت از رِجس دُور تر بودے

gar dareen gesse-haa asar boodey    dilat az rijs door tar boodey

اگر ان قصوں میں کوئی اثر ہوتا تو تیرا دل ناپاکی سے بہت دور ہوتا

قصہا گر بیان کنی تو ہزار    کے رہد از تو خبث دل زنہار

qesse-haa gar bayaan koni too hazaar    kai rahad az too khobse dil zinhaar

اگر تُو ہزاروں قصے بھی بیان کرتا ہے تب بھی تیرے دل کی خباثت کہاں دور ہوسکتی ہے

زین قصص ہیچ راہ نکشاید صد ہزاراں بگو چہ کار آید

zeen qesas heech raah nakshaayad — sad hazaaraaN begoo che kaar aayad

ان قصوں سے کوئی راستہ نہیں کھلتا۔ لاکھوں قصے بیان کرتا پھر وہ کس کام کے ہیں

بنشیں مُدّتے باہل یقین تا دہندت دو دیدۂ حق بین

benasheeN moodate ba-ehle yaqeen — taa dehaNdat do deede'ee haq been

کچھ مدت تُو اہلِ یقین کی صحبت میں رہ تا کہ تجھے حق شناس آنکھیں ملیں

اندرون تو ہست دیو خصال بر زبان قصہ ہائے از ابدال

andaroone too hast daiw-e khesaal — bar zobaan qesse-haa'ey az abdaal

تیرا باطن تو شیطان سیرت ہے اور زبان پر ابدالوں کے قصّے ہیں

روز چون روشن است از دادار چشم بکشا و شب پری بگذار

rooz choon raushan ast az daadaar — chashm bekshaa wa shabpari begozaar

خدا کی طرف سے جب دن روشن ہے تو تُو بھی آنکھیں کھول اور چمگادڑ پنا چھوڑ دے

در خور و مہ شکے نہ گیرد راہ تو ز دادار خویش دیدہ بخواہ

dar khoro mah shakey negeerad raah — too ze daadaare kheesh deede bekhaah

چاند اور سورج کے بارے میں کسی کو شک نہیں ہوا کرتا (تو ہی اندھا ہے) پس اپنے خدا سے بصیرت مانگ

نیستی طالبِ حقیقت راز پس ہمیں مشکلست اے ناساز

neesti taalebe haqeeqate raaz — pas hameen moshkalast ay naasaaz

اے نا اہل! ساری مشکل یہی ہے کہ تو حقیقت راز کا طالب نہیں ہے

این مگو من محافظ دینم خود شفا بخش دین مسکینم

khod shefaa bakhshe deene miskeenam — eeN magoo man mohaafeze deenam

یہ نہ کہو کہ مَیں دین کا محافظ ہوں اور مَیں خود ہی دین مسکین کا طبیب بھی ہوں

در دلت صد ہزار بیماری چہ ازیں دل توقعے داری

che azeeN dil tawaq-qo'ey daari — dar dilat sad hazaar beemaari

تیرے دل میں تو ہزاروں بیماریاں ہیں۔ پھر تو ایسے دل سے کیا امید رکھتا ہے

تند بادِ بخواہ از دادار تا خس و خار تو برد یکبار

taa khaso khaare too barad yekbaar — toNd baadey bekhaah az daadaar

خدا سے آندھی طلب کرتا کہ وہ تیرا سب کوڑا کرکٹ اڑا کر لے جائے

جز خدا راہ چارہ سازی نیست باز کن دیدہ جائے بازی نیست

baaz kon deede jaa'ey baazi neest — joz khodaa raahe chaare-saazi neest

خدا کے سوا علاج کا اور کوئی راستہ نہیں۔ آنکھیں کھول یہ کھیل کی جگہ نہیں ہے

خبرے نیستت ز جانانہ مے زنی ہرزہ گام کورانہ

mey zani harzah gaam kooraane — khabarey neestat ze jaanaane

تجھے محبوب کی کچھ بھی خبر نہیں یونہی اندھا دھند قدم اٹھائے چلا جا رہا ہے

ہمچو کرمے بجز کلام خدا مُردہ ہستی بغیر جام خدا

morde hasti baghaire jaame khodaa — hamchoo kirmey bajoz kalaame khodaa

خدا کے کلام کے بغیر تو ایک کیڑے کی طرح ہے اور خدا کے جام وصل کے سوا تو مُردہ ہے

آن یقینے کہ بخشدت دادار چون خیال خودت نہد بکنار

aan yaqeeney ke bak*h*shadat daadaar choon *kh*eyaale *kh*odat nehad bekanaar

وہ یقین جو خدا تجھے بخشتا ہے اُسے تیرا اپنا خیال کس طرح پا سکتا ہے

آں یکے از دہانِ دلدارے نکتہ ہائے شنید و اسرارے

aaN yekey az dahaane dildaarey nokte-haa'ey shoneedo asraarey

ایک شخص تو وہ ہے جو اپنے معشوق کے منہ سے نکتے اور اسرار سنتا ہے

وان دگر از خیال خود بگمان پس کجا باشد ایں دو کس یکسان

waan degar az *kh*eyaale *kh*od bagomaan pas kojaa baashad eeN do kas yeksaan

اور دوسرا شخص وہ ہے جو اپنے خیالات کی بنیاد پر شک اور گمان میں مبتلا ہے پس کس طرح یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں

ذوق این مَے چو تو نمیدانی ہرزہ عوعو کنی بنادانی

zauqe een mai choo too namidaani harzah 'au 'au koni benaadaani

چونکہ تو اُس شراب کا مزا نہیں جانتا اس لئے نادانی سے فضول بھونکتا رہتا ہے

آن خدا داں کہ خود دہد آواز نہ کہ از وہم کس نماید باز

aan *kh*odaadaaN ke *kh*od dehad aawaaz na ke az wahme kas nomaayad baaz

تُو خدا اُسے سمجھ جو خود آواز دیتا ہے نہ کہ اُسے جو کسی کے وہم کا نتیجہ ہے

واجب آمد ازین بہر دوران کہ تکلّم کند خدائے یگان

waajib aamad azeen behar dauraan ke takal-lom konad *kh*odaa'ey yagaan

اس دلیل سے یہ ثابت ہوا کہ ہر زمانہ میں خدائے واحد کلام کیا کرتا ہے

ورنہ دین‌ست محض افسانہ این چنیں دِیں ز صدق بیگانہ

warne deenast mahz afsaane eeN choneeN deeN ze sidq begaane

ورنہ دین صرف ایک کہانی بن جاتا ہے ایسا دین سچائی سے بیگانہ ہے

آن ز شیطان بود نہ از حق دین کہ نہ دارد دوام وحی یقین

aan ze shaitaan bowad na az haq deen ke na daarad dawaame wahi'e yaqeen

وہ دین خدا کی طرف سے نہیں بلکہ شیطان کی طرف سے ہے جو دائمی یقینی وحی اپنے اندر نہ رکھتا ہو

دین ہماں دین بود کہ وحی خدا نشود زو بہ ہیچ وقت جُدا

deen homaaN deen bowad ke wahi'e khodaa nashawad zoo be heech waqte jodaa

دین تو وہی دین ہوتا ہے جس سے خدا کی وحی کسی وقت بھی جدا نہ ہو

وحی و دین خداست چون توام یک چو گم شد دگر شود گم ہم

wahi-o deene khodaast choon tou-am yek choo gom shod degar shawad gom ham

وحی اور دینِ خدا چونکہ دونوں جڑواں چیزیں ہیں۔ پس اگر ایک جاتی رہے گی تو دوسری بھی گم ہو جائے گی

بے یقیں چون نجات یابد خلق بیگمان رُو ز حق بتابد خلق

be yaqeeN choon najaat yaabad khalq begomaan roo ze haq betaabad khalq

مخلوقات یقین کے بغیر کیونکر نجات پا سکتی ہے۔ لازمی ہے کہ اس صورت میں خلقت حق سے منہ پھیر لے

بے خدا چون یقین بدل آید گفتگو یا لقا ہمے بائید

be khodaa choon yaqeen bedil aayad goftgoo yaa leqaa hamey baayad

بغیر خدا کے دل میں یقین کس طرح پیدا ہو، اس کے لئے یا تو کلام درکار ہے یا دیدار

ایکه مغرور راه مظنونے تو نہ عاقل کہ سخت مجنونے

ay ke maghroore raahe maznooney too na'aaqel ke sakht majnooney

اے وہ شخص کہ تو ظن کے راستہ پر مغرور ہے تو عقل مند نہیں بلکہ سخت دیوانہ ہے

نفس امّارہ بندۂ صد آز جز یقین کے بگردد از وے باز

nafse am-maareh baNde'ee sad aaz joz yaqeen kai begardad az wai baaz

وہ نفسِ امّارہ جو سینکڑوں حرص و ہوا کا غلام ہے، بغیر یقین کے اس سے کیونکر باز رہ سکتا ہے

چون بہ بینی بہ بیشۂ شیرے نہ کنی در گریختن دیرے

choon be beeni bebeeshe'ee sheerey na koni dar goreekhtan deerey

جب تو کسی جنگل میں شیر کو دیکھ لیتا ہے تو وہاں سے بھاگنے میں دیر نہیں کرتا

ہم چنیں پیش تو چو گرگ آئید دل تپد ہیبت سترگ آئید

hamchoneeN peesh-e too choo gorg aayad dil tapad haibate setorg aayad

اسی طرح جب تیرے سامنے بھیڑیا آ جاتا ہے تو تیرا دل تڑپنے لگتا ہے اور تجھے بہت ڈر لگتا ہے

پس بدین دعوئ یقین کہ ترا ہست بر کردگار و روز جزا

pas badeen da'waa'e yaqeen ke toraa hast bar kerdegaaro rooze jazaa

پس یقین کے اس دعویٰ کے ساتھ جو تجھے خدا تعالیٰ اور روز جزا کے متعلق ہے

باز چون میکنی گناہ بزرگ چہ خدا نیست نزد تو چون گرگ

baaz choon mikoni gonnaah-e bozorg che khodaa neest nezde too choon gorg

پھر تو کس طرح گناہِ کبیرہ کرتا ہے۔ کیا خدا تیرے نزدیک ایک بھیڑیئے جیسا بھی نہیں ہے

بر خدا نیستت یقین زنہار زین چو گرگاں خوشایدت مردار

zeen choo gorgaaN khoshaayadat mordaar bar khodaa neestat yaqeen zenhaar

تجھے ہرگز خدا پر یقین نہیں اسی لئے بھیڑیوں کی طرح تجھے مُردار ہی پسند آتا ہے

آن یقینے کہ مانعے ز خطاست گر بخواہی رہش بگویم راست

gar bekhaahi rahash begooyam raast aan yaqeeney ke maane'ey ze khataast

وہ یقین جو گناہ سے بچاتا ہے اگر تو چاہے تو میں تجھ سے اس کی حقیقت بیان کردوں

آں کلامِ خدا بقطع و یقین پاک و برتر ز دخل دیو لعین

paako barter ze dakhle daiwe la'een aaN kalaame khodaa beqat'o yaqeen

وہ خدا کا قطعی اور یقینی کلام ہے جو شیطانِ لعین کے دخل سے پاک اور بالاتر ہو

پس ہماں چارۂ خطا کاریست راہ دیگر طریق مکاریست

raahe deegar tareeqe mak-kaareest pas homaaN chaare'ee khataa kaareest

پس وہی کلام گناہ کا علاج ہے۔ کوئی اور طریقہ محض مکّاری ہے

کس شنیدی کہ بایقین ہلاک باز در بیشۂ رود بیباک

baaz dar beeshe'ee rawad bebaak kas shoneedi ke baayaqeene halaak

کیا تو نے کبھی سنا کہ اگر ہلاک ہو جانے کا یقین ہو تو پھر بھی کوئی نڈر ہو کر جنگل میں جاتا ہو

پس چہ ممکن کہ بایقین خدا باز گردد دلے بگرد خطا

baaz gardad diley begarde khataa pas che momken ke baayaqeene khodaa

پس کیوں کر ممکن ہے کہ خدا پر یقین ہو کر پھر بھی کوئی دل گناہ میں منہمک رہتا ہو

شک و ظن را یقیں نہادی نام زیں شدی با جرائمت بدنام

shak-ko zan raa yaqeen nehaadi naam zeeN shodi baa jaraa'emat badnaam

تو نے شکوک وشبہات کا نام یقین رکھ چھوڑا ہے اس لئے تو گناہوں کی وجہ سے بدنام ہے

اندکے سوئے خود نظر انداز از سرِ غور دیدہ را کن باز

aNdkey soo'ey khod nazar aNdaaz az sare ghaur deede raa kon baaz

ذرا اپنی طرف دیکھ اور غور سے آنکھیں کھول

تا بدانی کہ کور و محجوبی سخت محروم ماندہ زین خوبی

taa bedaani ke kooro mahjoobi sakht mahroom maaNde zeeN khoobi

تا کہ تجھے معلوم ہو کہ تو اندھا اور محجوب ہے اور یقین کی خوبی سے بالکل محروم

ذرّہ نیست در تو از انوار شبِ دیجور را بماہ چہ کار

zar-reh'ee neest dar too az anwaar shabe deejoor raa bamaah che kaar

تجھ میں ذرا بھی نور نہیں ہے اندھیری گھپ رات کو چاند سے کیا واسطہ

ایں خدائے عجیب در دل تست کہ ازو صد نبات ظلمت رست

eeN khodaa'e 'ajeeb dar dil-e tost ke azoo sad nabaate zolmat rost

یہ عجیب قسم کا خدا تیرے دل میں ہے کہ اُس سے قسم قسم کی تاریک روئیدگی پیدا ہوگئی ہے

شب تارست و دشت و بیم دوان چوں بخوابے ز غفلت اے نادان

shabe taarasto dashto beeme dawaan choon bekhaabey ze ghaflat ay naadaan

اندھیری رات ہے اور جنگل اور درندوں کا خوف ۔ اے نادان! تو کیونکر خواب غفلت میں پڑا ہے

خیز و بر حال خود نگاه بکن    خطرِ رہ بہ بین و آہ بکن

*kheez wa bar haale khod negaah bekon*    *khatare rah be been wa aah bekon*

اٹھ اور اپنے حال پر نظر ڈال۔ راستے کے خطرہ کو دیکھ اور افسوس کر

خیز و از نفس خود بپرس نشان    کہ چہ خواہد مراتبِ عرفان

*kheez wa az nafse khod bepors neshaan*    *ke che khaahad maraatebe 'irfaan*

اٹھ اور اپنے نفس سے ہی دریافت کر لے کہ وہ معرفت کے کیسے کیسے مدارج مانگتا ہے

چہ یقین نزد اوست ز آبحیات    یا پسندید ورطۂ شبہات

*che yaqeen nazde oost ze aabe-hayaat*    *yaa pasaNdeed warte'ee shobhaat*

آیا اُس کے نزدیک یقین ہی آب حیات ہے یا وہ شکوک وشبہات کے بھنور کو پسند کرتا ہے

گر دلت مے تپد برائے یقین    بخل چون کرد آن کریم و معین

*gar dilat mey tapad baraa'ey yaqeen*    *bokhl choon kard aan Kareemo Mo'een*

اگر تیرا دل یقین کے لئے واقعی بیقرار ہے تو پھر اس کریم اور مددگار خدا نے تجھ سے بخل کیوں کر رکھا ہے

ہر چہ در فطرت تو ریختہ است    باز زان عزم چون گریختہ است

*har che dar fetrate too reekhte ast*    *baaz zaan 'azm choon goreekhte ast*

جو چیز خود اُس نے تیری فطرت میں ڈال دی ہے پھر اس ارادہ سے اُس نے گریز کیوں کیا

زین عیاں شد کہ آن کریم و رحیم    داد ہر مقتضائے این تقویم

*zeen 'iyaaN shod ke aan Kareem-o Raheem*    *daad har moqtazee'ey een taqweem*

اس بات سے ظاہر ہے کہ اس کریم ورحیم خدا نے انسانی فطرت کا ہر تقاضا پورا کر دیا ہے

باز انسان ز قصر ہمت اُو گشت غافل ز نور فطرت اُو

baaz insaaN ze qasre him-mate oo — gasht ghaafel ze noore fitrate oo

پھرانسان ہی اپنی ہمت کی کمی سے اُس کے عطا کردہ نورِ فطرت سے غافل ہوگیا ہے

گر یقین نیست خواہش انساں پس چہ باعث کہ جویدش ہر آں

gar yaqeen neest khaaheshe insaaN — pas che baa'es ke jooyadash har aaN

اگرانسان کی خواہش یقین کے لئے نہیں ہے تو کیا باعث ہے کہ وہ ہر گھڑی اسی کی تلاش میں رہتا ہے

آنچہ در فطرتِ بشر مکتوم چون بماند بشر ازو محروم

aaNche dar fitrate basher maktoom — choon bemaanad bashar azoo mahroom

جوکچھ انسان کی فطرت میں مخفی ہے انسان اس سے کس طرح محروم رہ سکتا ہے

بحر فیض است چون روان ہر دم تا رسانند تا یقینِ اتم

bahre faizast choon rawaan har dam — taa rasaanaNd taa yaqeene atam

جب ہر وقت فیضانِ الٰہی کا سمندر جاری ہے تاکہ خدا تجھے کامل یقین تک پہنچائے

پس اگر قانعی بمظنونے تو نہ عاقل کہ سخت مجنونے

pas agar qaane'i bemaznooney — too na 'aaqil ke sakht majnooney

پھر بھی اگر تو ظن پر قانع ہے تو تُو عقلمند نہیں بلکہ سخت دیوانہ ہے

دل تپد از برائے رفع حجاب جز دلے کان شداست ہمچو کلاب

dil tapad az baraa'ey raf'e hejaab — joz diley kaan shodast hamchoo kelaab

دل تو حجابوں کے دور کرنے کے لئے بیقرار رہتا ہے سوائے ایسے دل کے جو کتوں کی مانند ہوگیا ہے

افلا تبصرون گفت خدا خیز و در نفس جو تعطش ہا

afalaa tobseroon goft khodaa — kheez wa dar nafs joo ta'at-tosh-haa

کیا خدا نے اَفَلَا تُبْصِرُوْن نہیں فرمایا۔ اٹھ اور اپنے اندر پیاس کو تلاش کر

ہمت دون مدار چون دونان رو بجو یار را چو مجنونان

him-mate doon madaar choon doonaan — rau, bejoo yaar raa choo majnoonaan

ذلیل لوگوں کی طرح ہمت پست نہ رکھ۔ جا اور خدا کو دیوانوں کی طرح ڈھونڈ

ہر کہ جویائے اوست یافتہ است تافت آن رو کہ سر نتافتہ است

har ke jooyaa'ey oost yaafte ast — taaft aan roo ke sar nataafe ast

جو اُس کا طالب ہے اُس نے اُسے پالیا وہ منہ نورانی ہو گیا جس نے اُس سے سر نہ پھیرا

آفرین خدا بران مردے کہ بریں در شدست چون گردے

aafareene khodaa baraan mardey — ke bareeN dar shodast choon gardey

خدا کی طرف سے اُس جوانمرد پر آفرین ہو۔ جو اس دروازہ پر خاک کی طرح آ پڑا

از پئے وصل آن مہیمن پاک اوفتادہ سرِ نیاز بخاک

az pa'i wasle aan Mohaimane paak — ooftaade sare neyaaz bekhaak

اس پاک مہیمن کے وصل کی خاطر وہ گرا اور عاجزی سے اپنا سر خاک پر رکھ دیا

ہر زمان با خدائے یکتائے بر زمین و بر آسمان جائے

har zamaan baa khodaa'ey yektaa'ey — bar zameeno bar aasmaan jaa'ey

وہ ہر وقت خدائے واحد کے ساتھ زمین اور آسمان پر قرار پاتا ہے

ذرہ ذرہ جُدا شدہ ز زمیں دل پریدہ بسوئے عرش بریں

zar-reh zar-reh jodaa shode ze zameeN dil pareede besoo'ey 'arshe bareeN

اُس کا ذرّہ ذرّہ زمین سے بے تعلق ہوگیا اور اُس کا دل عرش بریں کی جانب اڑ گیا

بر رُخِ او تجلّیات خدا در دلش جلوہ گاہ ذات خدا

bar rokhe oo tajaal-liyaate khodaa dar dilash jalwa-gaahe zaat-e khodaa

اُس کے چہرہ پر خدا کی تجلّی ہے اور اُس کا دل ذاتِ باری کا جلوہ گاہ ہے

ایں ہمہ حالت از خدا آید چون یقین از کلامش افزاید

eeN hame haalat az khodaa aayad choon yaqeen az kalaamash afzaayad

یہ سب حالت خدا کی مہربانی سے ہی آتی ہے جب کلامِ الٰہی کی وجہ سے بندہ کا یقین زیادہ ہو جاتا ہے

تو نفہمی ہنوز ایں سخنم در دلت چون فرو شوم چہ کنم

too nafahmi honooz eeN sokhanam dar dilat choon feroo shawam che konam

تو ابھی میری بات کو نہیں سمجھتا۔ میں تیرے دل میں کیونکر گھس جاؤں؟ بتا کیا کروں

اے دریغا کہ دل ز درد گداخت درد ما را مخاطبے نشناخت

ay dareeghaa ke dil ze dard godaakht darde maa raa mokhaatebey nashenaakht

افسوس کہ ہمارا دل درد کے مارے گداز ہوگیا۔ مگر ہمارے درد کو مخاطب نے نہ پہچانا

اے خورِ روئے یار زود برآ کہ دل آزرد از شبِ یلدا

ay khore roo'ey yaar zood bar aa ke dil aazord az shabe yaldaa

اے یار کے چہرہ کے سورج جلدی باہر نکل کہ اندھیری رات کی وجہ سے ہمارا دل آزردہ ہوگیا ہے

عمر ما ہم رسید تا بکنار بکنارم در آئی اے دلدار

omre maa ham raseed taa bekanaar bekanaaram dar aa'i ay dildaar

ہماری عمر بھی ختم ہونے کو آ گئی۔اے دلدار میری گود میں آ جا

ایکہ تو طالبِ خدا ہستی آن یقین جو کہ بخشدت مستی

ay ke too taalebe khodaa hasti aan yaqeen joo ke bakhshadat masti

اے وہ شخص کہ جو خدا کا طالب ہے تو ایسا یقین تلاش کر جو تجھے سرشار کر دے

آن یقین جو کہ سیل تو گردد ہمہ در یار میل تو گردد

aaN yaqeen joo ke saile too gardad hame dar yaar meile too gardad

وہ یقین ڈھونڈ جو تیرے لئے سیلاب بن جائے اور تیری ساری محبت خدا کے لئے ہی ہو جائے

آن یقین جو کہ آتش افروزد ہر چہ غیر خدا ہمہ سوزد

aan yaqeen joo ke aatesh afroozad har che ghaire khodaa hame soozad

وہ یقین ڈھونڈ جو ایسی آگ جلائے جو کہ ہر ماسوا اللہ کو بھسم کر ڈالے

از یقین ست زہد و عرفاں ہم گفتمت آشکار و پنہاں ہم

az yaqeenast zohdo 'irfaaN ham goftamat aashkaaro pinhaaN ham

یقین ہی کی بدولت زہد اور عرفان بھی حاصل ہوتا ہے یہ بات میں نے تجھ سے ظاہراً بھی کہہ دی اور مخفی بھی

جز یقین دینِ تو چو مردارے سر پُر از کبر و دل ریاکارے

joz yaqeen deene too choo mordaarey sar por az kibr wa dil reyaa-kaarey

بغیر یقین کے تیرا دل مُردار کی طرح ہے سر تکبر سے بھرا ہوا اور دل میں ریا مبتلا

بے یقین نفس گرددت چو سگے جنبدش نزد ہر فساد رگے

jombadash nazde har fasaad ragey be yaqeen nafs gardadat choo sagey

بغیر یقین کے تیرا نفس کتے کی طرح ہو جاتا ہے ہر فساد کے وقت اُس کی رگ حرکت میں آ جاتی ہے

ہر کہ دور از نگار خواہد ماند نفس دون را شکار خواہد ماند

nafse doon raa shekaar khaahad maaNd har ke door az negaar khaahad maaNd

جو شخص محبوب سے دور رہے گا۔ وہ ہمیشہ نفسِ دنی کا شکار رہے گا

گر ترا آرزوئے دیدارست پاک دل شو نہ مشکل ایں کاراست

paak dil shoo na moshkel eeN kaarast gar toraa aarzoo'ey deedaarast

اگر تجھے دیدار کی خواہش ہے تو پاک دل ہو جا۔ یہ بات مشکل نہیں ہے

ایں مراد از خرد چہ میجوئی وحی حق شوید از سیہ روئی

wahi'e haq shooyad az seyah roo'i eeN moraad az kherad che mijoo'i

تُو اس مُراد کو عقل کے زور سے کیا ڈھونڈتا ہے۔ خدا کی وحی ہی منہ کی کالک کو دھو سکتی ہے

ایں خرد جملہ خلق میدارند ناز کم کن کہ چون تو بسیارند

naaz kam kon ke choon too besyaaraNd eeN kherad jomle khalq midaaraNd

عقل تو سارے جہان کے پاس ہے اس پر فخر نہ کر کیونکہ تیرے جیسے بہتیرے پڑے پھرتے ہیں

چارۂ دل کلام دلداراست ہر چہ غیرش کنند بیکاراست

har che ghairash konaNd beekaarast chaare'ee dil kalaame dildaarast

دل کا علاج تو دِلدار کا کلام ہے اُس کے سوا جو علاج بھی لوگ تجویز کریں وہ فضول ہے

زہر فرقت چشی و ناکامی باز منکر ز وحی و الہامی

zahre forqat chashi wa naakaami    baaz monker ze wahi-o ilhaami

تو جدائی کا زہر چکھ رہا ہے اور نامُراد ہے مگر پھر بھی وحی والہام سے منکر ہے

جان تو بر لب از نخوردن آب باز از آب زندگی روتاب

jaane too bar lab az nakhordane aab    baaz az aabe ziNdagi roo taab

پانی نہ پینے سے تُو جاں بلب ہو رہا ہے پھر بھی آبِ حیات سے روگردان ہے

داروئے ہر شکے کہ در دل ہاست آن بدارالشفاءِ وحی خداست

daaroo'ey har shakey ke dar dil-haast    aan bedaarosh -shefaa'e wahi'e khodaast

ہر اُس شک کا علاج جو دلوں میں پیدا ہو وہ خدا کی وحی کے شفاخانہ میں ہے

ہست بر عقل منت الہام کہ ازو پخت ہر تصور خام

hast bar 'aql min-nate ilhaam    ke azoo pokht har tasaw-wore khaam

عقل پر الہام کا احسان ہے کہ اُس کی برکت سے ہر کمزور خیال پختہ ہو جاتا ہے

آن گمان برد و این نمود فراز آن نہان گفت و این کشود آنراز

aan gomaan bord wa een nomood faraaz    aan nehaan goft wa een kashood aaNraaz

اُس نے صرف گمان کیا اور اِس نے دکھلایا۔ اُس نے دل میں ایک بات سوچی اور اُس نے وہ راز ہی کھول کر رکھ دیا

آن فرو ریخت این بکف بسپرد آن طمع داد و این بجا آورد

aaN ferooreekht een bekaf beseport    aan tama' daad wa een bajaa aaword

اُس نے گرایا اور اس نے ہاتھ میں دیا۔ اُس نے امید دلائی اور اِس نے پوری کر دی

آنکہ بشکست ہر بت دلِ ما    ہست وحی خدائے بے ہمتا

aaNke beshekast har bot-e dil-e maa    hast wahi'e khodaa'ey be hamtaa

وہ چیز جس نے ہمارے دل کے ہر بت کو توڑ دیا وہ خدائے لاثانی کی وحی ہی تو ہے

آنکہ ما را رُخِ نگار نمود    ہست الہام آن خدائے ودُود

aaNke maaraa rokhe negaar nomood    hast ilhaame aan khodaa'ey Wadood

وہ چیز جس نے ہمیں معشوق کا چہرہ دکھایا وہ خدائے مہربان کا الہام ہی تو ہے

آنکہ داد از یقینِ دل جامے    ہست گفتار آن دلآرامے

aaNke daad az yaqeene dil jaamey    hast goftaare aan dil-aaraamey

وہ چیز جس نے دلی یقین کا جام پلایا وہ اُس معشوق کی گفتار ہی تو ہے

وصل دلدار و مستی از جامش    ہمہ حاصل شدہ ز الہامش

wasle dildaar wa masti az jaamash    hame haasel shode ze ilhaamash

محبوب کا وصل اور اُس کے جامِ شراب کی مستی سب اُس کے الہام ہی سے حاصل ہوئی

اے بریدہ امیدہا ز خدا    توبہ کن از فساد خود بازآ

ay boreede om-meed-haa ze khodaa    taube kon az fasaad khod baazaa

اے وہ شخص جس نے اپنی امیدیں خدا سے توڑ لی ہیں توبہ کر اور اپنے اس فساد سے باز آ جا

عیش دنیائے دون دمے چند است    آخرش کار با خداوند است

aishe donyaa'ey doon damey chaNd ast    aakherash kaar baa khodawaNd ast

اس ذلیل دنیا کا عیش تو تھوڑی سی دیر کی چیز ہے آخر کار خدا سے ہی واسطہ پڑنا ہے

ترک کن کین و کبر و ناز و دلال     تا نہ کارت کشد بسوئے ضلال

taa na kaarat kashad besoo'ey zalaal     tark kon keeno kibro naazo dalaal

دشمنی تکبر اور ناز نخرہ کو ترک کر دے تا کہ تیرا خاتمہ گمراہی پر نہ ہو

چوں ازین دام گہ ببندی بار     باز نائی درین بلاد و دیار

baaznaa'i dareen belaado deyaar     chooN azeen daam-gah bebaNdi baar

جب تو اس شکار گاہ سے اپنا بوریا بستر باندھ لے گا تو پھر تو اِن ملکوں اور شہروں میں واپس نہیں آئے گا

اے ز دین بیخبر بخور غم دین     کہ نجاتت معلّق است بدین

ke najaatat mo'al-laqast bedeen     ay ze deen bekhabar bekhor ghame deen

اے دین سے بے خبر انسان۔ دین کا غم کھا۔ کیونکہ تیری نجات دین سے ہی وابستہ ہے

ہاں تغافل مکن ازین غم خویش     کہ ترا کار مشکلست بہ پیش

ke toraa kaare moshkelast be peesh     haaN taghaafal makon azeen ghame kheesh

دیکھ اپنے اس غم سے غفلت نہ کریو کہ تجھے مشکل کام درپیش ہے

دل ازین درد و غم فگار بکن     دل چہ جان نیز ہم نثار بکن

dil che jaan neez ham nesaar bekon     dil azeen dardo gham fegaar bekon

اس درد و غم سے اپنے دل کو زخمی کر۔ دل تو کیا اپنی جان بھی قربان کر دے

ہست کارت ہمہ بآن یکذات     چون صبوری کنی ازو ہیہات

choon saboori koni azoo haehaat     hast kaarat hame ba-aan yekzaat

تجھے تو اسی خدائے یگانہ سے ہی کام پڑے گا۔ افسوس پھر تو اس خدا سے کیونکر صبر کر سکتا ہے

صحبت sohbat
1 قربت۔ساتھ companionship, company, togetherness
2 تعلق۔واستہ association, connection

صُحف/صحائف sohof/sahaa'ef
(صحیفہ کی جمع) کتابیں۔رسالے books

صدآہ sad aah
سینکڑوں آہیں many a sigh

صداقت sadaaqat
سچ۔سچائی۔حقیقت۔درستی truth, truthfulness, reality

صدف sadaf
1 سیپ۔موتی۔گوہر mother-of-pearl, a real pearl
2 سیپ کا خالی خول empty, mother-of pearl shell

صدق sidq
سچائی۔سچ veracity, truth, sincerity

صدق ورزاں sidq warzaaN
(صدق+ورزاں) سچ اختیار کرنے والے۔سچ کہنے والے those who cultivate or exercise truth, those who cherish truth

صدق وسوز sidq-o sooz
نیک نیتی۔سچائی truth, righteousness, sincerety

صدق وصفا sidq-o safaa
سچائی۔کھراپن truthfulness, sincerity, honesty

صعبناک sa'abnaak
سخت دُشوار۔کٹھن۔تکلیف دہ difficult, challenging, troublesome

صفا safaa
روشن۔پاکیزہ۔پاک وصاف bright, pure, clear

صفات sefaat
(صفت کی جمع) اوصاف۔خُو۔عادات qualities, attributes, characteristics, habits

صلا/صلائے salaa/salaa'ey
پکار۔بلاوا۔اعلان call, invitation, proclamation

صمیم sameem
خالص۔سچا sincere, honest, genuine, earnest

صنعت san'at
کاریگری۔ہنرمندی craftsmanship, artistry, skill

صواب sawaab
راستی۔درست عمل۔نیک کام rectitude, right course, a virtuous action

صُوف soof
وہ کپڑا جو دوات میں سیاہی کے ساتھ رکھا جاتا ہے piece of cloth dropped into the inkpot to help proper inking of the pen

صوفی soofi
(صُوف) وہ کپڑا جو دوات میں سیاہی کے ساتھ رکھا جاتا ہے (شعر میں اشارہ اس امر کی جانب ہے کہ اگر تجھ میں صلاحیت ہے تو اِس پایہ کی کتاب لکھ) piece of cloth dropped into the inkpot to help proper inking of pen; in the verse the meaning implied is: write a book of the same stature as the one afore-mentioned

صید said
شکار۔وہ جانور جو شکار کیا جائے victim, quarry, prey

صیقل saiqal
جلا۔صفائی۔آب۔چمک brightness, lustre, polish, radiance

## {ض}

ضال zaal
[عربی] گمراہ۔بھٹکا ہوا misled, erring, astray

ضدّ zid
1 برعکس۔مخالف۔برخلاف opposite
2 دُشمنی۔عداوت۔ہٹ۔کسی بات پر اڑ جانا۔بحث وتکرار enmity, spite; obstinacy, obduracy

ضرب zarb
[عربی] چوٹ۔صدمہ injury, hurt, affliction

ضرورات zarooraat
ضرورت۔حاجت۔مانگ۔طلب need, requirement, necessity

ضعیفاں za'eefaaN
(ضعیف کی جمع) کمزور۔ناتواں weak, infirm, and feeble people

ضلال zalaal
گمراہی۔گناہ۔خطا۔ہلاکت deviation, straying, error, sin, perdition

ضلالت zalaalat
گمراہی۔تباہی۔گناہ۔خطا deviation from the right path, perdition, sinfulness, vice

ضیا ziyaa
روشنی۔رونق light, splendour, brilliance

## {ط}

طابع taabe'e
اطاعت کرنے والا۔فرمانبردار۔مطیع obedient, one who submits

طاعت taa'at
حکم ماننا۔اطاعت۔فرمانبرداری compliance, obedience, submission

طاقت taaqat
قوت۔قدرت۔زور۔اختیار strength, ability, authority

طالباں taalebaaN
1 (طالب کی جمع) ڈھونڈنے والے۔طلب کرنے والے those who seek, those who search for
2 (علم کے) طالب۔جویا۔ڈھونڈنے والے seekers after knowledge

طاہر taahir
پاک۔صاف۔مقدس — pure, unspoiled, faultless, perfect

طبع taba'
(جمع طبائع) خیالات۔سوچ۔سرشت۔فطرت — bent of mind, nature, disposition

طبع زاد tab'e-zaad
خیالات۔سوچ۔سرشت — conception, vision; nature, disposition

طپاں tapaaN
(تپاں) تڑپتا ہوا۔بیتاب۔مضطرب — agitated, tormented, agonised

طُرفہ torfeh
1 نادِر۔عجیب۔حیران کن — strange, odd, striking
2 عمدہ۔خوش آئند — wonderful, agreeable, welcome, comforting

طرفے tarafey
سمت۔طرف۔پہلو — side, direction, aspect

طعن ta'n
طعنہ۔بُرا بھلا کہنا — taunts, abuse

طغیان toghyaan
1 (سمندر کا) جوش۔طوفان۔کثرتِ گناہ — deluge, torrent, innundation; excess of sins
2 سرکشی۔گستاخی — rebellion, insolence

طفیل tofail
ذریعہ۔وسیلہ — means, agency, expedient

طَلب talab
مانگ۔خواہش۔تقاضا۔مطالبہ — demand, claim, desire, that which is sought

طلبگار talabgaar
طلب کرنے والا۔خواہشمند۔متلاشی — desirous, seeker, looking for

طلعت tal'at
چہرہ۔نظارہ۔دیدار — face, glimpse, sight

طمع tama'
حرص۔لالچ — greed, avarice

طور taur
(جمع اطوار) چلن۔انداز۔طریق — habit, manner, conduct, behaviour

طیّب tayyeb
1 پاک۔پاکیزہ۔مطہر — pure, holy, chaste
2 بےنقص۔بےعیب — flawless, faultless

طیرِ قُدس tair-e qods
حضرت جبرائیلؑ کے پر — wings of Angel Gabriel

## {ظ}

ظِل zil
پرتو۔سایہ۔چھاؤں — shadow; shade

ظِلّ دیں پناہ zilley deeN panaah
دین کو پناہ دینے والا سایہ — a shade/screen for the protection of religion

ظُلمانی zolmaani
(ظلمت) تاریکی۔شفاف نہ ہونا — darkness, obscurity

ظلمتے zolmatey
ظلمت۔تاریکی۔اندھیرا۔سیاہی — darkness, blackness

ظن zan
خیال۔اندازہ۔شک۔گمان۔وہم — opinion, surmise, doubt

ظہور zohoor
ظاہر ہونا۔انکشاف۔اظہار — manifestation, advent, appearance

## {ع}

عابد 'aabid
عبادت کرنے والا۔پرہیزگار۔متقی — religious, virtuous, pious

عاجز 'aajez
1 ناتواں۔کمزور۔بےبس۔لاچار — powerless, defenceless, feeble, vulnerable
2 معذور۔کسی صلاحیت یا اہلیت سے عاری — impotent, incapable

عار 'aar
شرم۔غیرت — shame, embarrassment, chagrin, abashment, inhibition

عارف 'aarif
جاننے والا۔خداشناس — one who is endowed with knowledge of God and His kingdom

عاشقاں 'aasheqaaN
(عاشق کی جمع) بہت چاہنے والے۔فدائی — devotees

عاشقِ زار 'aasheq-e zaar
فریفتہ۔عشق میں دیوانہ — captivated, or bemused with love

عافیت 'aafiy-yat
سلامتی۔امن۔آسودگی — safety, welfare, prosperity

عاقبت 'aaqebat
انجام کار۔آخرِ کار — in the end, at last, ultimately

عاقل 'aaqil
عقلمند۔دانشمند — the wise, the intelligent

عالَم/عالَمے 'aalam/'aalamey
دنیا جہان۔تمام مخلوق اور تخلیقات — the world, the universe, entire body of the universe with all its creations

عالمِ اسرار 'aalim-e asraar
بھید کا جاننے والا۔ پوشیدہ امور کا علم رکھنے والا۔ یعنی اللہ تعالیٰ one who has knowledge of hidden and concealed matters, i.e. God

عالم الاشیا 'aalemol ashyaa
ہر چیز کا علم رکھنے والا (اللہ تعالیٰ) one who has knowledge of everything, i.e. God

عالماں 'aalemaaN
(عالم کی جمع) علم رکھنے والے۔ علما knowledgeable ones, scholars

عالم پرورد 'aalam parwarad
(پروردن) عالم کا پالنے والا۔ ربُّ العالمین One Who nourishes and sustains the world; Lord of the world; God

عالم گذراں 'aalam-e gozraaN
گذر جانے والا، ختم ہو جانے والا جہان the transient, temporary, and impermanent world

عالمیاں 'aalemyaaN
عالم میں رہنے والے۔ اہلِ جہاں people of the world

عالی 'aali
اُونچا۔ بُلند۔ عظیم notable, superior, supreme, extraordinary

عالی تبار 'aali tabaar
عالی مرتبت۔ بلند درجہ والا eminent, exalted, most high, noble

عباد 'ibaad
(عبد کی جمع) عبادت کرنے والے۔ بندے۔ غلام worshippers, servants, slaves

عبرت 'ibrat
خوف۔ اندیشہ fear, apprehension, trepidation

عتاب 'etaab
خفگی۔ ناراضگی۔ غصہ۔ ملامت displeasure, anger, annoyance, indignation, censure

عجز 'ijz
1 ناتوانی۔ بے بسی weakness, inability, helplessness
2 انکسار۔ عاجزی humility, lowliness, self-abasement

عجائبات 'ajaa'ibaat
(عجائب کی جمع) انوکھی یا حیرت انگیز چیزیں wonders, curiosities, miracles, astonishing phenomena

عجب 'ajab
تعجب۔ حیرت۔ اچنبا amazement, wonder, astonishment

عدم 'adam
نیستی non-existence, annihilation

عدُو 'adoo
دشمن۔ بدخواہ enemy, foe, ill-wisher

عُذر 'ozr
بہانہ۔ حیلہ۔ سبب۔ وضاحت excuse, plea, pretext; reason, explanation

عرش 'arsh
آسمان۔ مجازاً بُلند مرتبہ sky; [fig.] high and lofty stature

عرض 'arz
ماہیت۔ حقیقت۔ کیفیت۔ وہ چیز جو کسی دوسری چیز کی وجہ سے قائم ہو، برعکس جَوہر کے جو بذاتِ خود قائم ہے، مثلاً رنگ اور کپڑا۔ اس میں رنگ عرض ہے اور کپڑا جوہر
essence, intrinsic value, or form the existence of which is dependant on something else; for e.g. colour and cloth, where colour is the value or essence dependent on cloth to be come visible

عُرف 'orf
(عُرفی) رسمی۔ مروجہ۔ خصوصاً ایسی ریت یا روایت جو کسی معیار کی بنیاد بن جائے
common usage or practice, particularly one that becomes the basis for a standard; admitted by usage

عِرفان 'irfaan
پہچان۔ شناخت۔ اللہ کی معرفت۔ خداشناسی knowledge, discernment, wisdom; knowledge of God

عروج 'orooj
ترقی۔ بڑھوتی۔ افزودگی progress, development

عریانی 'oryaani
1 عریاں۔ ننگا naked
2 برہنگی۔ ننگاپن nudity

عزم 'azm
ارادہ۔ قصد۔ نیت resolution, resolve, pupose, determination

عزّ و جاہ/عزّ و وقر 'iz-zo jaah / 'iz-zo-waqr
عزت۔ بزرگی۔ قدر۔ وقار۔ عظمت eminence, grace, dignity, honour, esteem

عزیز 'azeez
پیارا۔ دل کے قریب۔ پسندیدہ۔ مقدم beloved, most dear, nigh to one's heart

عشرتہائے 'ishrathaa'ey
(عشرت کی جمع) خوشی و مسرت۔ عیش و نشاط۔ سُرور pleasures, delights, enjoyments, mirth, revelry

عشق 'ishq
محبت۔ فریفتگی۔ پیار۔ چاہ love, ardour, adoration, devotion, affection

عشق بازاں 'ishq baazaaN
عاشق۔ چاہنے والے the devotees

عصر 'asr
زمانہ۔ وقت کا دوران age, era, period of time

عصیاں 'isyaaN
[عربی] گناہ۔جرم۔خطا۔قصور — sin, transgression, wrongdoing

عطا 'ataa
بخشش۔سخاوت۔مہربانی۔عنایت — favour, bounty, munificence, largess

عطر بار 'itr baar
خوشبو بکھیرتی، خوشبو اُڑاتی — emitting fragrance, shedding perfume

عطیات 'atiyyaat
(عطیہ کی جمع) نعمتیں۔بخشش۔تحائف — bounty, largess, gifts

عظمت 'azmat
بزرگی۔بڑائی۔شان وشوکت — greatness, honour, nobility, eminence

عظیم 'azeem
بڑا۔بزرگ۔کلاں — exalted, noble, majestic

عفت 'iffat
پاکدامنی۔پارسائی — chastity, purity, innocence

عُقدہ 'oqdeh
مسئلہ۔گتھی۔معمہ۔گرہ — problem, riddle, mystery

عقل 'aql
دانائی۔سمجھ بوجھ۔دانش۔خرد۔ادراک۔نیک وبد کی تمیز — intellect, reason, wisdom

عقلا/عاقلاں 'aaqelaaN
(عاقل کی جمع) عقلمند لوگ۔دانا۔دانشمند لوگ — (the) wise, sensible, intelligent

عقلِ خام 'aqle khaam
ناپختہ، کمزور عقل۔ناقص، نامکمل عقل — flawed,defective, or imperfect wisdom; deficient wisdom

علمِ خشک 'ilm-e.khoshk
بے مغز علم۔یعنی روحانی بصیرت سے خالی علم — [fig.] hollow knowledge, i.e. knowledge which is devoid of the inner spiritual light

عُلوم 'oloom
(علم کی جمع) دانش۔آگاہی — learning and knowledge

علی الوجہ الاتم 'alal wajhelatam
مکمل طور پر — absolutely, completely, perfectly

علیٰ رغم 'alaa raghm
[عربی: علی الرغم] بالمقابل۔مقابلے میں برعکس۔برخلاف — in the face of, in the teeth of; i.e. directly against

علیم 'aleem
کامل علم رکھنے والا (اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام) — The All-Knowing (i.e. God)

عمارات 'imaaraat
(عمارت کی جمع) مکان۔گھر۔مسکن — house, home, abode

عمرِ اوّل 'omr-e aw-wal
اوّل عمر۔یعنی شروع کی زندگی، گذشتہ زندگی — earlier life, past life

عمیم 'ameem
عام، جو سب کے لیے ہو — general, universal

عِناد 'inaad
1 عداوت۔دشمنی۔مخالفت — enmity, hostility, ill-will, animosity
2 جھگڑا۔سرکشی — strife, dispute, rebellion

عناں 'inaaN
لگام۔باگ۔گھوڑے کی چال — reins; the horse's stride

عنایات 'inaayaat
(عنایت کی جمع) توجہ۔مہربانی۔شفقت۔التفات — favours, kindnesses, indulgence

عنبر 'ambar
ایک عمدہ ومشہور خوشبو کا نام — ambergris, name of a superior fragarence

عَوعَو 'au 'au
کُتے کے بھونکنے کی آواز — bow-vow; the barking sound of a dog

عہد 'ehd
قول وقرار۔قسم (یہاں تعلق اور وفاداری کا عہد مراد ہے) — solemn promise, oath, vow (here of allegiance)

عیّار 'ay-yaar
چالاک۔ہشیار۔دغاباز — cunning, sly, deceitful

عیال 'iyaal
بال بچے۔متعلقین۔کنبہ — wife and children, family

عیاں 'iyaaN
ظاہر۔واضح۔نمایاں — manifest, evident, obvious, clear

عیب ہا 'aib haa
(عیب کی جمع) نقص۔کمی۔کمزوری۔بُرائی — imperfections, faults, weaknesses

عین 'ain
1 اصل۔حقیقی — actual, exact, real
2 آنکھ — the eye
3 سرچشمہ — well-spring, main source

عین النعیم 'ainon na'eem
نعمتوں کا سرچشمہ — the source of all bounties, favours, and blessings

## {غ}

غادر ghaader
بےوفا۔فانی — disloyal, treacherous; mortal

**غارت** *ghaarat*
برباد ہوجانا۔ضائع ہوجانا — wasted away, spent

**غافل/ غافلی** *ghaafil / ghaafili*
لاپرواہ۔بےخبر — heedless, inattentive, unaware

**غایت** *ghaayat*
انتہا۔آخر۔مُنتہائے مقصود — extreme limit, desired object

**غبار** *ghobaar*
1 دُھول۔گرد۔مٹی — clouds of dust, dust
2 دُشمنی۔عداوت — enmity, hostility
3 دھندلاہٹ — murkiness, opacity
4 انتہائی باریک سفوف (جیسا کے مٹی) — very fine powder (like dust)

**غبی** *ghabi*
کُند ذہن۔کم فہم۔کم عقل — dull-witted, obtuse, un-intelligent

**غدار** *ghaddaar*
مکار۔حیلہ باز — deceptor, one who is treacherous

**غداری** *ghad-daari*
بےوفائی۔بدعہدی — disloyalty, breach of promise, treachery, act that is contrary to the tenets of allegiance

**غرائب** *gharaa'ib*
(غریب، بمعنی عجیب، کی جمع) عجیب وغریب۔انوکھے۔نوادر — singular, unique, unusual, astonishing things

**غُربت** *ghorbat*
مسکینی۔عاجزی۔خاکساری — humbleness, humility, lowliness, subservience

**غرض** *gharaz*
مقصد۔مطلب۔حاجت — aim, purpose, need, necessity

**غرقہ/غرق/غریق** *gharqeh/gharq/ghareeq*
ڈوبا ہوا۔محو — drowned in, absorbed, lost in

**غفلت** *ghaflat*
بےخبری۔لاپرواہی — unmindfulness, disregard, indifference

**غلطاں** *ghaltaaN*
لڑھکتا ہوا۔تڑپتا ہوا — rolling, tossing about (in)

**غُلغُل** *gholghol*
چہچہاہٹ۔پرندوں کا مستی میں شور مچانا — loud chirping of the birds

**غلمان** *ghilmaan*
(غلام کی جمع) خادم۔خدمت گار — slaves, servants

**غم خوری** *gham khori*
غم خواری۔ہمدردی۔دردمندی — sympathetic care and attendance

**غمگسار /غم گسار** *ghamgosaar*
غم خوار۔ہمدرد۔تسلی دینے والا — one who offers comfort and port in times of sorrow, sympathizer

**غمِ دل** *gham-e dil*
دُکھ۔غم۔پریشانی۔فکر — heartache, sorrow, worry, trouble

**غُنچہ** *ghonche*
بن کھِلا پھول۔کلی — a flower-bud

**غنی** *ghani*
بےنیاز۔کسی چیز کی حاجت نہ ہونا — being above want of something

**غوغا** *ghaughaa*
شوروغُل۔چیخ وپُکار — clamour, uproar, cries of distress

**غوی** *ghawi*
گمراہ۔کج رَو — one who is misled, astray, erring

**غیب** *ghaib*
1 پوشیدہ۔مراد اللہ تعالیٰ سے ہے — one who is invisible, i.e. God
2 پوشیدہ۔چُھپا ہوا — hidden, concealed
3 پوشیدگی۔آنکھ سے اوجھل۔موجود نہ ہونا — invisibility,absence,mystery

**غیر** *ghair*
1 سوا۔علاوہ — other than, besides
2 کوئی اور۔دوسرا۔بیگانہ — someone else, another, a stranger
3 ماسوا۔یعنی اللہ تعالیٰ ذات کے سوا کائنات کی ہر چیز — [fig.] aught else other than God

**غیرِ اُو** *ghair-e oo*
اُس کے علاوہ — except for, other than

**غیرت** *ghairat*
حمیّت۔لحاظ۔شرم — regard, consideration, or shame for one's honour and dignity

**غیوب** *ghoyoob*
غیب کی باتیں۔پوشیدہ باتیں — concealed and hidden knowledges

**غیّور** *ghay-yoor*
غیرت والا۔غیرت مند — jealous in honour, one who protects his honour most jealously

## {ف}

**فاجر** *faajer*
بدکار۔زانی۔گنہگار — sinner, transgressor, adulterer, delinquent

**فاخر** *faakher*
فخر کرنا — to be proud of, take delight in boasting

**فارغ / فارغی** *faaregh/faareghi*
1 آزاد۔نجات یافتہ۔فرائض سے بیگانہ — free (of) , independent (of), unconstrained, unattached
2 بےپروا۔بےفکر — careless of, remiss

**فاسقاں** *faaseqaaN*
(فاسق کی جمع) بدکارلوگ transgressors, sinners, reprobates, wrongdoers

**فاش** *faash*
ظاہر۔آشکار apparent, manifest

**فاصلاں** *faaselaaN*
فاصلہ رکھنے والے۔لاتعلق those who remain distant

**فانی** *faani*
کمزور۔ہیچ۔فنا ہونے والا۔مٹنے والا۔عارضی feeble, weak, mortal, perishable, transitory

**فانیاں** *faaniyaaN*
(فانی کی جمع) فنا ہوجانے والے۔یہاں مراد فنافی اللہ، یعنی خدا کی محبت میں فنا ہونے والے لوگوں سے ہے devotees; here it refers to those whose lives are devoted to the love of God

**فتور** *fotoor*
بُرائی۔خرابی۔نقص۔کمزوری defect, disorder, weakness

**فدائے** *fedaa'ey*
فدا۔قربان۔فریفتہ devoted and committed (to), ready to lay lay down life (for)

**فر** *far*
رعب۔دبدبہ۔شان وشوکت splendour, glory, grace

**فراز** *faraaz*
1 آگے۔سامنے۔نزدیک opposite, i.e. in front; near, nigh
2 بلندی۔اُونچائی height, elevation, ascent

**فراست** *feraasat*
عقلمندی۔دانائی۔فہم wisdom, intelligence, sagacity, acumen

**فراموش** *faraamoosh*
بُھولا ہوا۔جو یاد نہ رہے that which is forgotten

**فرامیں** *faraameeN*
احکامات۔جاری کردہ ہدایات orders, injunctions, commands, instructions

**فرخ** *far-rokh*
خوبصورت۔مبارک beautiful and auspicious

**فرخندہ** *farkhoNdeh*
مبارک۔سعید fortunate, lucky, favoured, blessed

**فرد** *fard*
اکیلا۔یگانہ single, unique

**فردوس/خُلد/ارم** *ferdaus/khold/iram*
جنت۔بہشت Paradise

**فرزانگی** *farzaangi*
عقلمندی۔دانائی۔فہم کی رسائی wisdom, learning

**فرستادن** *ferestaadan*
بھیجنا to send, despatch

**فرستادہ** *ferestaadeh*
بھیجا ہوا۔قاصد۔ایلچی one who is sent; envoy, messenger

**فرسنگ** *farsaNg*
فاصلہ کی مسافت کی اکائی، عموماً تین میل کے برابر unit of measuring distance; a league, i.e. about three miles

**فرسودن** *farsoodan*
نابود کرنا یعنی مار دینا to crush, annihilate

**فرسودہ** *farsoodeh*
کمزور۔بہت پُرانا۔پُرانی اور بیکار شے weak, vulnerable, helpless, (here: obsolete)

**فرعوں** *fer'auN*
فرعون۔مصر کے قدیم بادشاہوں کا لقب Pharaoh; title of ancient Egyptian kings

**فرعونیاں** *fer'auniyaaN*
فرعونی سرشت کے لوگ۔یعنی انتہائی متکبر، مغرور، سرکش، اور ظالم people of Pharaohnic disposition, i.e.extremely haughty and proud, disobedient, rebellious, and cruel

**فرق** *farq*
سر۔سر کی مانگ head; parting/crown of the head

**فرقاں** *forqaan*
فرق کرنے والا۔حق وباطل کا فرق کرنے والا۔قرآن مجید distinguishing between truth and falsehood; the Quran

**فُرقت** *forqat*
جدائی۔ہجراں

**فرق تابقدم** *farq taa baqadam*
سر سے پاؤں تک۔مکمل طور پر from head to toe, i.e. totally

**فرق نفس** *farq-e-nafs*
تکبر۔خودی۔انانیت۔سر اُٹھانا pride, conceit, giving importance to self

**فرماں** *farmaaN*
شاہی حکم۔شاہی پروانہ۔ہدایت۔حکم order, command, edict

**فرمودن** *farmoodan*
حکم دینا to command; to order, bid

**فِرو** *feroo*
ماتحت۔زیرِ حکم۔کم رُتبہ subservient (to), inferior

**فرودآمدن** *feroo aamadan*
نیچے اُترنا to descend

**فرورفتن** *feroo raftan*
ڈوبنا۔نیچے اُترنا to descend into; to sink, go down; to plunge

**فروریختن** *feroo reekhtan*
گر جانا۔ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا۔بکھر جانا to collapse, fall down; to fall to pieces; be scattered

فروغ faroogh
روشنی۔ چمک دمک۔ تجلی light, brilliance, radiance

فرومانی feroo maani
(فروماندن) عاجز۔ لاچار۔ بےبس weak, helpless, disabled

فرومایہ feroomaayeh
ذلیل۔ کمینہ۔ نالائق base, ignoble, despicable, corrupt

فرہنگ farhaNg
دانائی۔ دانش۔ سمجھ wisdom, intellect, understanding

فریاد faryaad
دہائی۔ التجا۔ مدد مانگنا۔ مدد کے لیے دہائی دینا supplication, appeal for redress, rescue, help, support, etc.

فریب fareeb
دھوکہ۔ دغا۔ مکر fraud, deception, deceit

فزوں fozooN
زیادہ۔ بڑھا ہوا۔ بہتات more than, exceeding(ly), vast(ly)

فساد fasaad
1 بگاڑ۔ خرابی۔ تباہی mischief, disturbance
2 بگاڑ۔ فتنہ۔ ہنگامہ۔ لڑائی جھگڑا disruption, discord, quarrel

فِسق fisq
بدکاری۔ خدا کی نافرمانی vice, immorality, transgression of God's commands

فسوں fasooN
جادو۔ سحر magic, magic spell, sorcery

فشاندن feshaaNdan
جھاڑ دینا۔ نچھاور کرنا۔ گرانا to scatter; to sprinkle; to shake off

فشردہ fashordeh
نچوڑ لیے ہیں، ۔ مجازاً مضبوطی سے قائم ہو گئے ہیں have compressed; [fig.] stand firm

فصل fasl
موسم۔ وقت season time

فصلِ بہاراں fasl-e bahaaraaN
بہار کی فصل۔ یعنی موسم بہار season of spring, spring-time

فصیح faseeh
خوش بیان۔ خوش تقریر۔ خوش گو۔ صحیح اور واضح کلام کرنے والا eloquent, articulate, fluent of speech, persuasive

فضل fazl
بخشش divine blessing

فضولی fozooli
دخل اندازی کرنا۔ بے جا مداخلت کرنا۔ غیر ضروری کام کرنا to meddle, to make unnecessary interference, to obtrude

فضیلت fazeelat
(فضائل) بزرگی۔ بڑائی۔ کمال distinction, eminence

فطرت fitrat
خُو۔ خصلت۔ مزاج nature, disposition, general bent of character

فطرتِ تباہ fitrat-e tabaah
بدفطرت۔ بدسرشت۔ ذلیل of evil and wicked disposition, vile

فطرتی fetrati
قدرتی۔ پیدائشی natural, inborn, inherent

فطنت fetnat
عقل۔ دانائی۔ عقلمندی wisdom, insight, sagacity, intelligence

فغاں foghaaN
1 شور وغوغا۔ شوروغُل uproar, loud cries, exhortations
2 فریاد۔ نالہ complaint, lamentation, wailing, cry of pain or distress

فغاں رس foghaaN ras
وہ جس کے پاس فریاد پہنچے the one to whom the call for distress reaches

فقیہ faqeeh
(جمع فقہا) علم فقہ کا عالم۔ شرعی مسائل سے آگاہ a scholar of [Islamic} jurisprudence; one conversant with isues of religious law

فکر fikr
سمجھ بوجھ۔ عقل intellect

فکرونظر fikr-o nazar
غور و فکر۔ سوچ بچار reflection, consideration, thought, study, contemplation

فگار fegaar
زخمی۔ گھائل wounded, stricken, battered

فن fan
ترکیب art, design

فنا fanaa
نیست و نابود۔ ختم ہونا۔ مرنا۔ مٹ جانا annihilation, disintegration, destruction, death

فنون fonoon
(فن کی جمع) علوم۔ گُن۔ ہُنر arts, branches of knowledge, skills

فہم fahm
دانش۔ دانائی ۔ سمجھ wisdom, intellect, understanding, comprehension

فہم وذکا/فہم ونظر fahm o zakaa / fahmo nazar
عقلمندی۔ دانائی۔ فہم وفراست intelligence,learning,sagacity

فہمیدن fahmeedan
سمجھنا۔ جاننا۔ مجازاً گمان کرنا to understand; to comprehend, grasp; [fig.] consider to be, regard as

فیصل faisal
جھگڑا ختم کرانے والا، قطعی فیصلہ deciding, settling, arbitration

فیض faiz
سخاوت۔ فیاضی۔ نیکی۔ بھلائی beneficence, generosity, munificence

{ق}

قادر qaadir
قدرت والا۔ طاقت رکھنے والا (اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام) Possessor of Power and Authority (an attributive name of God)

قادرِ مطلق qaader-e motlaq
کامل قدرت والا۔ خدا تعالیٰ The True Accomplisher, The Almighty, God

قاصر qaasir
نا قابل۔ رُوگردان۔ کوتاہی کرنے والا deficient, falling short, failing

قانع qaane'
قناعت کرنے والا۔ تھوڑی چیز پر صبر کرنے والا one who is content and satisfied with little, undemanding

قانونِ قدرت qaanoon-e qodrat
قانونِ فطرت Law of Nature

قِباب qebaab
(قبہ کی جمع) گنبد۔ کلس domes, cupolas, vaults

قبائل qabaa'el
(قبیلہ کی جمع) برادری community, clan, tribe

قبض qabz
گرفت۔ پکڑ۔ بندش seizure, taking hold (of)

قبلہ qebleh
[کلمۂ تعظیم] حضرت۔ جناب an expression used for addressing one with respect

قتیل qateel
مارا ہوا۔ قتل کیا ہوا۔ مقتول the one slain or killed

قحط qaht
کمیابی۔ کمی۔ کال dearth, scarcity, inadequacy

قدح qadh
عیب جوئی۔ اعتراض۔ تردید criticism, dissent, refutation

قدر qadr
1 قیمت۔ اہمیت۔ خوبی value, importance, worth, merit
2 عزت۔ وقار۔ اہمیت worth, value, importance, significance

قُدرت qodrat
قوت۔ طاقت۔ زور۔ اختیار power, might, ability, authority

قُدس qods
نہایت پاک very holy

قُدس وکمال qods-o-kamaal
پاکیزگی وکمال chastity and perfection, purity and excellence

قدسیاں qodsiaaN
(قدسی کی جمع) پاک ہستیاں۔ اولیاءُ اللہ holy, pious people; saints

قدمِ خودزدہ qadam-e khod zadeh
اپنے پاؤں سے خود چل کر walked with their owm feet (toward)

قدیر qadeer
قادر۔ توانا۔ قدرت والا (اللہ تعالیٰ کی صفت) Possessor of Power and Authority, The Almighty (an attribute of God)

قدیم qadeem
پُرانا۔ دیرینہ۔ کہنہ ancient, ageless, timeless, immemorial

قرار qaraar
1 آرام۔ سکون restfulness, ease, peace, contentment
2 قرار وسکون۔ مجازاً آرام گاہ rest, repose; [fig.] resting place

قرب/قربت qorb / qorbat
نزدیکی۔ پاس ہونا۔ قریب ہونا nearness, closeness, proximity

قریں qareeN
قریب۔ پاس۔ نزدیک near, close by, close at hand

قسم qism
طور۔ طریق type, sort, kind

قسمت qismat
مقدر۔ تقدیر۔ بخت۔ نصیب fate, fortune, luck, lot

قسیم qaseem
تقسیم کرنے والا۔ بانٹنے والا one who distributes

قصر qasr
محل palace, mansion

قصور qosoor
غلطی۔ کوتاہی error, mistake, oversight, negligence

قصہ qisseh
کہانی۔ داستان۔ بات۔ ذکر story. tale, talk (of)

قضا qazaa
فیصلہ۔ حکم۔ حکمِ خدا judgement, decision, decree

قطع qat'e
کاٹنا۔ مجازاً کسی کام کو بالکل ختم کردینا break-off, cut-off, cease

**قطعِ عُذر** *qat'e 'ozr*
بہانہ رفع کرنا۔ عذر دور کرنا — to rebuff or reject an excuse, to resolve an objection

**قعر** *qa'ar*
دریا کی تہ۔ اتھاہ گہرائی۔ انتہا — bottom, depth, abyss

**قعود** *qa'ood*
(قعدہ/نشستن) بیٹھنا۔ شعر میں انبیاؑ کی جگہ بیٹھنے سے مراد اُن کا جانشین ہونا ہے
sitting; [fig.] to be a successor to someone (in the verse reference is to the Prophets)

**قلّت** *qil-lat*
کمیابی۔ کمی۔ کال — dearth, scarcity, inadequacy

**قلوب** *qoloob*
(قلب کی جمع) دِل۔ ضمیر۔ مَن — hearts, mind

**قوت** *qow-wat*
طاقت۔ زور — strength, power, vigour

**قول** *qaul*
کہی گئی بات۔ سخن۔ گفتار — statement, speech

**قولِ بلیٰ** *qaul-e balaa*
قرآنِ مجید کی آیت، الست بربکم قالو بلیٰ، کی طرف اشارہ ہے۔ ترجمہ: کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں؟ انہوں نے کہا کیوں نہیں!
refers to the Quranic verse: [trans.] Am I not your Lord? They say, Yea!

**قوم مست** *qaum-e mast*
بدچلن، عیاش، اوباش فطرت لوگ — people who live a life of dissipation and depravity

**قوی** *qawi*
قوت والا۔ طاقتور۔ مضبوط — powerful, strong, mighty, commanding, supreme

**قویم** *qaweem*
مضبوط۔ قویم۔ متین۔ استوار۔ درست۔ سیدھا — strong, powerful,solid; sound, sensible, reasonable

**قہر** *qahr*
غضب۔ غصہ۔ ناراضگی — fury, wrath, indignation, anger

**قیاس** *qeyaas*
1 سوچ بچار کرنا۔ خیال کرنا۔ سوچنا — deduction, reflection, reasoning
2 جانچ۔ اندازہ۔ قیافہ — conjecture, supposition, presumption

**قیُود** *qoyood*
(قید کی جمع) بند۔ بیڑی۔ حدود — restrictions, limitations, fetters

**قیوم** *qay-yoom*
سب کا تھامنے والا (اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام) — The Self-Subsisting and All-Sustaining (an attribute of God)

# {ک}

**کاخ** *kaakh*
محل۔ قصر۔ بلند عمارت۔ نظام — palace, lofty mansion, a huge structure or system

**کاذباں** *kaazebaaN*
(کاذب کی جمع) جھوٹ بولنے والے۔ دروغ گو — liars, those who tell untruths, fabricators

**کاذبم** *kaazebam*
(کاذب+ام) میں جھوٹا ہوں — I am a liar

**کار** *kaar*
1 عمل۔ کام۔ معاملہ — work, act, affair, action, deed
2 شان۔ جلوہ — eminence, glory

**کارِ پیل** *kaar-e peel*
انتہائی دشوار کام — a mammoth task

**کارِ خدائی** *kaar-e khodaa'ee*
خدا کے کام (یعنی اللہ تعالیٰ کے معجزات) — God's deeds, His miracles

**کارِ خودی** *kaare khodi*
اپنا کام۔ اپنا مقصد — one's object or purpose

**کارداں** *kaardaaN*
کام جاننے والا۔ کام کرنے کے ہُنر سے واقف۔ تجربہ کار — one who knows how to do a work, skillful, experienced

**کارساز** *kaarsaaz*
کام بنانے والا۔ کام سنوارنے والا۔ صانع۔ قادرِ مطلق (اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام)
The Promoter of Affairs, The True Accomplisher, The Creator, Almighty God

**کارفرمائی** *kaar farmaa'i*
حکومت کرنا — to rule

**کارکن** *kaarkon*
کام کرنے والا۔ کارندہ — worker, agent, operator, executor

**کارگہ** *kaargeh*
کارخانہ (مراد دُنیا) — workshop, working place (i.e. the world)

**کاروبار** *kaarobaar*
کام کاج۔ معاملات — affairs, things

**کارہا** *kaar-haa*
(کار کی جمع) بڑے بڑے کام — great deeds

**کاسات** *kaasaat*
(کاسہ کی جمع) پیالے۔ کٹورے۔ جام — cups, drinking bowls

**کاستن/کاہیدن** *kaastan / kaaheedan*
کم ہونا۔ کم کرنا۔ گھٹنا۔ گھٹانا — to diminish, decrease; to subtract; to be decreased; to detract, derogate

کام kaam
مقصد۔کام purpose, goal, target, ambition, objective

کامِ جاں kaam-e-jaaN
مقصدِ زندگی purpose of life

کامِ دل kaam-e dil
مجازاً مقصود و مدعا [fig.] heart's desire, goal

کامِ ما kaam-e maa
مجازاً میرا مقصد، میری اُمید۔میری خواہش my objective, my hope

کامِل kaamil
مکمل۔پورا perfect, complete

کامل ذات kaamil zaat
کامل وجود۔مکمل ہستی perfect being, the perfect one

کاملاں kaamilaaN
(کامل کی جمع) کامل لوگ۔خدارسیدہ۔عارف the pious, the virtuous

کاں kaaN
(کہ+آں) کہ اُس کا that his

کان kaan
معدن۔مجازاً ذخیرہ۔خزانہ [fig.] a treasure, a treasure house

کاندر kaaNdar
(کہ+آں+در) کہ اُس کے اندر in it

کاہل kaahil
سست۔کام سے جی چرانے والا lazy, indolent

کِبر kibr
گھمنڈ۔تکبر۔غرور arrogance, pride, haughtines, disdain

کِبریا kibriyaa
جنابِ کبریا۔اللہ تعالیٰ The Incomparably Great, i.e. God

کبود kabood
نیلا۔نیلگوں۔منحوس dark blue, bluish; ill.omened

کثرت kasrat
زیادتی۔افراط۔بہتات abundance, profusion

کثیف kaseef
گندہ۔خراب۔غلیظ impure, unclean, opaque

کج kaj
ٹیڑھا۔غلط۔جھوٹ crooked, perverse; wrong, untruthful

کج رَو kaj rau
گمراہ۔غلط راستے پر one who has gone astray,crooked, unscrupulous

کحل/سُرمہ/تُوتیا kohl/sorme/tootiyaa
ایک نہایت چمکدار دھات کا پتھر یا سفوف۔سُرمہ جو آنکھ میں ڈالتے ہیں۔عام دستور کے مطابق بینائی تیز کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے
antimony reduced to fine powder for applying to the eyes; according to local custom it is believed to improve and enhance eyesight

کدام kodaam
استفہام کا کلمہ۔کون۔کیا question word: what, who, which

کُدامیں kodaameeN
کون سا which one

کذّاب kaz-zaab
جھوٹ بولنے والا۔افترا کرنے والا liar, fibber, fabricator

کِذب kizb
جھوٹ۔دروغ a lie, a falsehood

کَر kar
بہرا deaf

کرامت karaamat
بزرگی۔بڑائی۔فضیلت۔خرقِ عادت nobility, virtue, honour, excellence, perfection; miraculous deed

کراہت karaahat
نفرت۔ناپسندیدگی۔بیزاری dislike, disgust, detestation

کربلا karbalaa
عراق میں وہ مقام جہاں حضرت امام حُسینؓ اور آپ کے جانثار صحابہ نے یزید کی فوج سے مقابلہ کرتے ہوئے شہادت پائی
a place in Iraq, where Hazrat Hussain (ra) and his faithful companions attained martyrdom while fighting a battle against Yazid's army

کردار kerdaar
طرز۔طریق۔عادت۔چلن character, habit, traits, attributes

کِردگار kirdegaar
اللہ تعالیٰ God, the Creator

کردن kardan
کرنا۔ہونا۔ہوجانا۔دینا۔لینا to do, to render, to make

کرم karam
مہربانی۔عنایت kindness, benevolence

کِرمکے kirmakey
کیڑا a worm

کریم kareem
بخشنے والا۔سخی۔فیاض (اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام) bountiful, gracious, merciful, generous; The Noble (an attribute of God)

کز kaz
(کہ از کا مخفف) وہ جو he who

کژ kaz / kay
کجی۔ٹیڑھاپن۔جھوٹ۔بے انصافی۔بددیانتی crookedness, wrongdoing, injustice, dishonesty

کژدم kazdam / kaydam
بچھو — scorpion

کس kas
1 کوئی آدمی۔کوئی بھی شخص — someone, anyone
2 آدمی۔شخص۔فرد — a person, a man, an individual

کس و ناکس kas-o naakas
ہر کوئی۔ہر آدمی — all and sundry, everybody

کسرِ شان kasr-e shaaN
توہین۔بے وقری۔شان کی کمی — insult, derogation, defamation

کِش kish
(کہ + اِش کا مخفف) جس کا — [pron.] that, which, whose, etc.

کُشاد koshaad
کھلنا یعنی حل ہونا — (be) opened, i.e. solved/resolved

کشادہ اند koshaad-e aNd
کھول دیئے گئے ہیں — have been opened

کشاں kashaaN
کھینچ کر — (by) dragging; to drag

کشانم kashaanam
(مجھے) کھینچتی ہے — pulls/drags me
مُو کشانم۔یعنی اس طاقت سے کھینچ رہی ہے گویا بال سے پکڑ کر۔ — pulls me with such force as if dragging me by the hair

کشایشے koshaa'eshey
(کشائش) کشادگی۔فراخی۔آسانیاں — enlargement, abundance, prosperity (by extension: resolution of troubles or worries)

کِشت kisht
کھیتی۔بویا ہوا کھیت — a cultivation, a cultivated field

کُشتن koshtan
مارڈالنا۔قتل کرنا۔بجھا دینا۔مجازاً دبا دینا — to kill; to slay; to put out, extinguish; [fig.] to suppress

کُشتہ koshte
1 (جمع کشتگان) قتل کیا گیا۔مقتول — one who is killed or slain
2 مجازاً عاشق — [fig.] one smitten with love

کشتیءِ نوح kashti'ey nooh
حضرت نوح علیہ اسلام کی کشتی جس کے ذریعہ آپؑ نے تمام نیک لوگوں (بشمول اپنے بیٹوں کے) اور ہر ایک قسم کے جانوروں کو اُس طوفان سے بچایا جو بطور عذاب الٰہی کے تھا — Noah's Ark; this was used by Noah (as) to carry all God-fearing people (including his own sons) and every species of animals from the great storm (known as the Deluge) that was sent as a sign of God's retribution

کشف kashf
کھولنا۔ظاہر کرنا — revelation, discovery
الہام۔القا۔غیب کی باتوں کا علم دیا جانا — Divine revelation

کشور kishwar
1 ملک۔اقلیم۔سلطنت — country, kingdom, realm
2 مجازاً دُنیا، جہان — [fig.] the world

کشی سر kashi sar
سرکشی۔روگردانی۔نافرمانی۔بغاوت — disobedience, rebellion

کشیدن/کشانیدن kasheedan / kashaaneedan
کھینچنا۔اُٹھانا۔برداشت کرنا — to draw; to drag, pull; to carry; to suffer, endure

کشیدہ kasheedeh
اوپر اٹھانا۔بنانا۔بڑھانا — to put up, erect, extend

کف kaf
ہاتھ۔ہتھیلی — hand, palm

کُفار kof-far
(کافر کی جمع) منکر۔خدا کو نہ ماننے والے — infidels, disbelievers

کُفر kofr
خدا کو نہ ماننا۔بے دینی — infidelity, non-belief in the existence of God

کلام/کلامِ خُدا kalaam
اللہ کا کلام یعنی قرانِ مجید — word (of God), i.e. the Quran

کلامِ حق kalaam-e haq
خدا تعالیٰ کا کلام۔یعنی احکامات — God's words, i.e. His dictates

کلاہ kolaah
ٹوپی (عزت و وقار کی علامت) — cap, hat (considered as a symbol of one's dignity and honour)

کلبہ kolbe
جھونپڑی۔گھر۔بیت — a hut, a shack, a shed; house, abode

کلمہ kaleme
بیان۔کہی ہوئی بات — speech, statement

کلمہ گو kalmeh goo
کلمہ پڑھنے والا۔وہ جو زبان سے خدا کی توحید کا اقرار کرے۔یعنی مسلمان
one who recites the Kalima (article of faith), one who confessess to belief in the Unity of God; a Muslim

کلید kaleed
چابی۔مجازاً کسی مسئلہ کا حل — key: [fig.] the solution to a problem

کلیم kaleem
1 کلام کرنے والا۔یعنی اللہ تعالیٰ، جو وحی کے ذریعہ اپنے بندوں سے کلام کرتا ہے
one who possesses the ability to speak; reference is to God, who speaks to His servants through revelations
2 کلام کرنے والا۔مراد کلیم اللہ یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام جنھوں نے خدا سے کلام کیا
speaker, interlocuter; an epithet of Prophet Moses (as), who spoke with God

**کمال kamaal**
1 کامل۔مکمل۔خالص — perfect, absolute, flawless, superb
2 کمالات۔ہنر۔خوبی — perfections, excellencies, accomplishments
3 انتہا۔کسی چیز کا عُروج — peak, zenith, climax, summit
4 حیران کُن بات۔عجیب بات — odd, wonderful, unusual

**کمتر kamtar**
حقیر۔ادنی۔ذلیل — lowly, inferior, base

**کمربستہ kamar basteh**
تیار۔آمادہ — ready, prepared, willing, inclined, disposed

**کمند kamaNd**
پھندا۔مجازاً قید — noose, snare; [fig.] imprisonment

**کمیں kameeN**
کمیں گاہ۔دُشمن یا شکار کی نگاہوں سے اوجھل وہ جگہ جہاں سے اُسے شکار کیا جائے — ambush, concealed place where the hunter lies in wait before pouncing on the prey

**کُن kon**
(کردن) کرنا — make, do

**کنار kenaar**
کونا۔کنارا — corner, edge

**کنار kanaar**
نزدیک۔بغل۔آغوش۔گود — beside, (at the) side (of); lap

**کُنج koNj**
کونہ۔گوشہ — a (secluded) corner, crevice

**کنعان kin'aaN**
مُلکِ شام کا شہر جہاں حضرت یوسف علیہ اسلام پیدا ہوئے — the place in Syria where Prophet Joseph was born

**کنوں konooN**
(اکنون کا مخفف) اب۔ابھی — now, right now, even now

**کنیزک kaneezak**
(کنیز کی تصغیر) لونڈی — bondsmaid, slave-girl

**کُو/کُوۓ/کُوئی koo /koo'ey**
کوچہ۔گلی — lane, street, alley, etc.

**کُو koo**
(کہ+اُو) وہ کون ہے — who is it?

**کوبیدن/کوفتن koobeedan / kooftan**
پیٹنا۔کوٹ ڈالنا — to pound; to grind; to thrash

**کوتہ/کوتاہ kotah**
1 مختصر۔چھوٹا — small, modest
2 مختصر — short, brief

**کوثر kausar**
بہشت کی ایک نہر کا نام — name of a bounteous spring in paradise

**کوچہ kooche**
گلی۔محلّہ — lanes, alleys, neighbourhood where one lives

**کودنی koodani**
(کُودن) بیوقوفی۔کم فہمی۔حماقت — stupidity, unintelligence, obtuseness

**کُور koor**
اندھا۔نابینا — blind, sightless

**کورانہ kooraane**
اندھوں کی طرح۔بغیر دیکھے — blindly, without seeing

**کُوری koori**
اندھاپن۔بینائی کا نہ ہونا — blindness, sightlessness

**کوشش kooshash**
(کوش+اش) اُس کی کوشش — (his) endeavour, effort

**کوشیدن koosheedan**
کوشش کرنا۔جہد کرنا۔سعی کرنا — to make an endeavour; to strive; to make an effort, try

**کوفت kooft**
1 دُکھ۔تکلیف۔مصیبت — grief, torment, anguish
2 (کوفتن) پیٹ ڈالا۔کوٹا۔مارا — pounded, thrashed, beat

**کول kaul**
بے ادب — unmannerly

**کوہ kooh**
پہاڑ — mountain

**کہف kahf**
[عربی] غار۔مجازاً جاۓ حفاظت — cave; [fig.] refuge, sanctuary

**کھڑپنجاں kharpaNjaaN**
(کھڑپنچ) عیب جوئی کرنے والے۔نقص نکالنے والے۔حجت کرنے والے — those who criticise, find faults, argue, and/or object

**کُہن kohan**
پرانا۔قدیم۔ازلی — old, ancient, eternal

**کَے kai**
کس طرح۔کیونکر — how, how so

**کیش keesh**
1 مذہب۔عقیدہ۔مسلک۔عادت — faith, religion, religious creed
2 ترکش۔تیردان۔تیر رکھنے کا خول — a quiver, a receptacle for arrows

**کیشی keeshi**
طریق۔روش — habit, wont, custom

کیفرے kaifarey

بدی کا بدلہ۔ بُرے کام کی سزا punishment, penalty

کیفیت kaifiyyat

حالت۔ حقیقت quality, nature

کیمیا keemiyaa

رسائن۔ اکسیر۔ مجازاً نہایت مفید۔ تیر بہ ہدف a panacea, a cure-all

کِیں keeN

(کینہ کا مخفف) دشمنی۔ عداوت۔ بغض۔ نفرت enmity, rancour, spite, malice, hatred

کِیں keeN

(کہ+ایں) جس نے۔ کہ یہ۔ کچھ بھی۔ ذرا بھی he who; that this; whatsoever

کینہ keeneh

دشمنی۔ عداوت۔ بُغض enmity, rancour, malice, grudge

کینہ داران keene daaraan

کینہ، بغض، اور عناد رکھنے والے those who bear ill-will and malice

## {گ}

گام gaam

قدم pace, step

گدا gadaa

فقیر۔ بھکاری۔ مانگنے والا beggar, one asking for alms

گداخت godaakht

گداز ہونا۔ غم سے پگھلنا to melt, to become mellow and soft, to dissolve; [fig.] to waste away in anguish or sorrow

گداختن

پگھلنا۔ پگھلانا۔ گلنا۔ گلانا to melt. fuse, thaw; to soften

گذاشتن gozaashtan

سپرد کرنا to entrust; to put, lay, place; to let or allow

چھوڑ دینا۔ ترک کرنا to leave, let go (of)

گذراندن/گذرانیدن gozraaNdan / gozraaneedan

راہ دینا۔ گزارنا۔ باہر لیجانا to spend; to (cause to) pass, lead; to transmit

گذشت gozasht

(گذشتن) گزرا ہوا that which is past

گذشتن gozashtan

1 گذرنا۔ گذر جانا۔ یعنی مرجانا to cross or to pass; to pass away

2 چھوڑ دینا۔ ترک کر دینا to overlook, spare, forgive; to do without

گر gar

اگر if

گراں geraaN

1 مشکل۔ دشوار۔ سخت difficult, hard, demanding

2 بھاری۔ وزنی۔ بوجھل heavy, weighty, bulky, burdonesome

گرچہ garche

اگرچہ although

گرداں gardaaN

چکر (کھانا)۔ گردش۔ حرکت rotating, revolving, rolling

گرداندن/گردانیدن gardaaNdan / gardaaneedan

1 ہونا۔ انجام پانا۔ کر دینا [auxiliary verb used after an adjective] to render, or to make

2 پلٹ جانا یعنی ترک کرنا۔ چھوڑ دینا to turn about; turn away from, i.e. forsake, give up, discontinue

گردش gardesh

مجازاً ادبار۔ تنزل۔ مصیبت۔ آفت [fig.] decline, deterioration; trouble, distress, affliction

گِردم gerdam

(گِرد+ام) میرے پاس۔ میرے نزدیک around me, close to me

گردو جوار gerdo jawaar

اردگرد۔ آس پاس۔ قریب surrounding, proximity, nearness

گردو غبار gardo ghobaar

مٹی اور دُھول clouds of dust

گرسنگی gorsiNgi

بھوک hunger

گرفتار giriftaar

اسیر۔ قیدی captive (of), imprisoned

گرفتارانِ صورت geriftaaraane soorat

صورت کے دلدادہ۔ ظاہر کو دیکھنے والے those who give importance to the outward aspect, those who only see the superficial

گرفتن geraftan

لینا۔ پکڑنا۔ کاٹنا۔ فرض کرنا۔ اخذ کرنا۔ روکنا۔ بند کرنا۔ رُکنا۔ بند ہونا۔ مان لینا۔ تسلیم کرنا to take, receive; to catch; to obtain, get; to capture; to conquer; to remove; to use, occupy, take up; to deduce, draw; to stop (up), obstruct; to observe; to admit, suppose

گِرہ کشائی gereh kosha'i

گرہ کھولنا۔ یعنی مشکل کشائی، مشکل حل کرنا to untie the knot, i.e. solve problems or troubles

گِریاں geryaaN

غم زدہ۔ روتا ہوا۔ رونے والا weeping, crying, shedding tears

گریاندن geryaaNdan

رلانا۔ رونا۔ آنسو بہانا to weep, cry; to shed tears

**گُریزاندن/گُریزانیدن** goreezaaNdan / goreezaaneedan
بھاگنا۔ بھگانا۔ بھگا دینا — to run away; to cause to escape; [fig.] to avoid; to abhor

**گریستن** gereestan
رونا۔ گریہ کرنا — to weep

**گریہ** geryeh
رونا پیٹنا۔ آہ وزاری — weeping wailing, mourning, lamenting

**گریہ ہائے زار** girye-haa'ey zaar
گریہ وزاری۔ آہ وبُکا۔ نالہ وفریاد — weeping and crying in humble supplication

**گزاف** gazaaf
شیخی۔ ڈینگ۔ جھوٹ۔ بکواس — bragging, exaggeration, idle-talk

**گزیدن** gazeedan
دانت سے کاٹنا۔ ڈنک مارنا۔ قطع کرنا — to bite; to bite (off); to sting

**گُزیدن** gozeedan
چُن لینا۔ منتخب کرنا۔ چھانٹنا۔ اختیار کرنا۔ پسند کرنا — to choose, select; to adopt; to prefer

**گستردن** gostardan
بچھانا۔ پھیلانا — to spread; to propagate, diffuse

**گسلاندن/گسلانیدن/گسلیدن** goslaNdan / goslaaneedan / gosleedan
توڑنا۔ تڑانا۔ قطع تعلق کرنا — to (cause to) tear or break; break off

**گشتن** goshtan
ہونا۔ ہوجانا۔ گزرنا۔۔ پھرنا، سیر کرنا۔ گھوم جانا — to become; to walk or ramble; to turn (round), rotate, revolve

**گُفت/ گفتہ** goft /gofteh
(گُفتن) کہی گئی بات — that which is said or spoken

**گُفتار** goftaar
گفتگو۔ بات چیت — speech, conversation, discourse

**گُفتن** goftan
بولنا۔ بتانا۔ کہنا — to speak; to say or tell

**گِل/ گِلے** gil /giley
نرم مٹی۔ کیچڑ۔ دلدل — soft mud, clay, mire, earth

**گُل** gol
پھول۔ گلاب — a flower, the rose

**گُلزار** golzaar
باغ۔ چمن۔ گلشن۔ پھلواری — a garden, a bed of flowers

**گلعذار** gol'azaar
پھول سے رخساروں والا — rosy-cheeked

**گلفام** golfaam
سُرخ چہرے والا۔ بے حد حسین۔ گلاب جیسا — one with a rosy face, exquisitely beautiful, like a rose

**گِلہ** gileh
شِکوہ۔ شکایت — complaint, protest, objection

**گلیم** galeem
چادر۔ دری۔ کمبل — a sheet, type of a coarse carpet; a blanket

**گمان/گماں** gomaan / gomaaN
1 شک وشبہ۔ وہم۔ وسوسہ — doubt, suspicion
2 (جمع گمانہا) خیال۔ رائے ۔ اندازہ۔ سوچ۔ ظن — opinion, thought, surmise, conjecture, presumption

**گمانِ نکو** gomaane nekoo
نیک گمان۔ یعنی نیک نیتی — good intentions, i.e. sincerity

**گُم بیادش** gom beyaadash
اُس کی یاد میں گُم — lost in his thoughts

**گُم گردد** gom gardad
(گرداندن) کھوجائے۔ ضائع ہوجائے۔ مفقود ہوجائے — be (it) lost, or become extinct

**گمرہاں** gomrahaaN
(گمراہ کی جمع) راستہ بُھولا ہوئے۔ بے دین — those deviating from the right path, gone astray, irreligious

**گنج** gaNj
(جمع گنج ہائے) خزانہ — a treasure

**گِنہ** goneh
(گناہ کا مخفف) گناہ۔ جرائم۔ خطائیں — sins, crimes, faults

**گواہ** gawaah
گواہی دینے والا۔ شاہد — a witness, one who gives evidence

**گُور** goor
(جمع گورہا) قبر۔ مرقد — grave, tomb

**گوش بودن** goosh boodan
خاموش رہنا۔ غور سے سُننا — to be silent, to listen attentively

**گوش ہا** goosh-haa
(گوش کی جمع) کان — ears

**گُول** gool
احمق۔ نادان — a dupe, foolish, stupid, ill-advised

**گوناگوں** goonaa gooN
طرح بطرح۔ رنگ برنگ۔ قسم قسم کے — varied, diverse, of all sorts

**گنگ** goNg
بے زبان۔ گونگا — mute, dumb, unable to speak

**گونہ** gooneh
طور۔ وضع۔ اسلوب۔ رنگ ڈھنگ — manner, way, style, mode

**گوھر/ گہر** gauhar
1 قیمتی موتی۔ جواہر — precious pearl, gem
2 خُوبی۔ وصف — praiseworthy attributes or characteristics

گہ/گاہ/گہے *geh/gaah/gahey*

1 جگہ۔مقام place, abode

2 وقت۔لحہ time, a moment in time

گہ گہ/ گاہ گاہ/ گہے *geh geh/ gaah gaah/ gahe*

کبھی کبھی from time to time, now and then

گیتی *geeti*

دُنیا۔زمین۔عالم world, earth, universe

گیسُو *gaisoo*

سر کے لمبے بال۔زُلفیں tresses of long hair

گیہاں/ کیہاں *gaihaaN/kaihaaN*

جہان۔دنیا۔عالم the world, the universe

## {ل}

لااُبالی *laa obaali*

1 بے پرواہ۔بےفکر unconcerned, least bothered

2 بےخوف careless, remiss, reckless

لآلی *l'aali*

آب وتاب۔چمک luster,radiance,brilliance,eminence

لاثانی *laasaani*

جس کا کوئی شریک نہیں unparalleled, matchless, unequalled

لاجرم *laa jaram*

1 اس لئے for this reason

2 ضروری ہے۔بےشک۔یقیناً necessarily, undoubtedly, indisputably

لاحاصل *laahaasil*

بےفائدہ۔بیکار۔بےنتیجہ useless, ineffective, vain

لازم یک دِگر *laazem-e yek degar*

لازم وملزوم۔ایک دوسرے سے وابستہ inseparable, obligatory, reciprocal, correlative

لازوال *laazawaal*

ہمیشہ رہنے والا۔ابدی۔سرمدی eternal, everlasting, unending

لاشریک *laa-shareek*

بے ہمتا۔واحد۔اکیلا۔جس کا کوئی شریک نہ ہو(اللہ تعالی) without any partner, matchless (i.e. God)

لاغر *laaghar*

دُبلا۔کمزور lean, meagre, thin; weak

لاف/ لافے *laaf / laafey*

مبالغہ۔ڈینگ۔شیخی exaggeration, boast, idle-talk, bragging

لاف زن *laafzan*

شیخی کرنے والا۔ڈینگ مارنے والا one who brags or exaggerates, one who makes vain and idle talk

لالہ *laaleh*

پھول کا نام the poppy flower

لامِس *laames*

چھونے والا one who touches

لایزال *laa yazaal*

دائم۔ہمیشہ۔زائل نہ ہونے والا (اللہ تعالی) The Immortal, Imperishable, (an attribute of God)

لجہ *luj-jeh*

گہرا اندھیرا dense darkness

لذایذ *lazaa'iz*

(لذت کی جمع) لذتیں۔لُطف۔مزہ pleasures, enjoyments

لرزاں *larzaaN*

خوف سے کانپنا۔ہیبت سے تھرّانا tremble with fear, shake in terror

لُطف *lotf*

1 مہربانی۔خوبی۔نرمی goodness, tenderness, loving kindness

2 احسان۔عنایت kindness, favour, grace

3 مدد۔حمایت sympathy, support

لطیف *lateef*

1 اللہ تعالی کی صفت۔نازک۔باریک بیں۔تیزنظر an attribute of God, the Subtle One ; delicate, gentle, keen, discerning

2 نہایت نازک۔سُبک۔ہیئت اور انداز میں باوقار extremely delicate; refined,elegant, and courteous of appearance or manners

3 نرم وملائم۔پاکیزہ۔خوشگوار soft, pure, and refreshing

لعل *la'l*

سُرخ رنگ کا قیمتی پتھر۔یاقوت احمر a ruby; precious stone

مجازاً بیش قیمت خوبی یا وصف [fig.]invaluable characteristic/quality

لعن/لعنت *la'n / la'nat*

پھٹکار۔دھتکار curse, imprecation, abuse, rebuke

لعیں *la'eeN*

لعنتی۔دھتکارا ہوا۔مردُود(مراد شیطان) the accursed one; satan

لغزد *laghzad*

ڈگمگانا۔پھسلنا(مجازاً غلطی کرنا) trip. faulter,i.e. to commit an error

لغزش *laghzesh*

پھسلنا۔مجازاً غلطی to slip, i.e. to faulter; an error, a mistake

لغزیدن *laghzeedan*

ڈگمگانا۔پھسلنا(مجازاً غلطی کرنا) to slip, stumble; [fig.] to blunder

لغو *laghw*

بیہودہ بات۔بکواس idle-talk, vain-talk, nonsense

لفاظی *laf-faazi*

فصاحت وبلاغت۔شیخی۔ڈینگ eloquence, verbosity, volubility; boasting, bragging

لقا/لقائے leqaa / leqaa'ey
(محبوب کو) دیکھنا۔ملاقات کرنا meeting (the beloved)

لمعان lam'aan
روشنی۔چمک۔تابناکی brightness, gloww, radiance, lustre

لم یزل lam yazal
ہمیشہ رہنے والا۔ابدی۔لازوال۔سرمدی Eternal, Everlasting (an attribute of God)

لنگ laNg
لنگڑاپن۔پاؤں کانقص a limp

لنگر laNgar
وہ جگہ جہاں روزانہ فقیروں کوکھانا تقسیم ہو۔وہ کھانا جومساکین وفقرأ کودیا جاتا ہے (یہاں مراد حضرت مسیح موعود علیہ اسلام کی پیش کردہ روحانی غذا سے ہے) the food that is distributed daily to the poor and needy; also, the place of such distribution ( in the verse reference is to the spiritual food offered by the Promised Messiah [as] )

لوث laus
آلودگی۔کثافت contamination, pollution, impurity

لوح lauh
تختی جس پر لکھتے ہیں۔یہاں دِل کی تختی مراد ہے a writing tablet; here, reference is to the heart

لوحِ جبیں lauh-e-jabeeN
پیشانی the brow, forhead

لوحِ خدا lauhe khodaa
لوحِ محفوظ۔مسلمان عقیدہ کے مطابق وہ تختی جس پر خدا نے دنیا میں ہونے والے ہر فعل کی نسبت ابتدأ سے انتہا تک لکھ رکھا ہے اور کوئی اُس میں ردّوبدل نہیں کرسکتا۔غیب کا علم۔علمِ الٰہی The guarded writing tablet on which according to Muslim belief, the doings of mankind have been recorded by God from eternity to eternity, and which cannot be changed; knowledge of the Unseen

لیک leek
لیکن but, however

لیل ونہار lailo nehaar
شب وروز،رات دن۔یعنی ہروقت [fig.] day and night, all the time

لئیم la'eem
کمینہ۔سفلہ mean, contemptible, vile, ignoble

## {م}

مآل ma'aal
انجام۔نتیجہ۔ماحصل۔نفع end, outcome, result, return, reward

مادحاں maadehaaN
تعریف کرنے والے those who eulogise or pay tribute

مار maar
سانپ snake

ماسوا maa sewaa
غیر۔سوائے۔اصطلاحاً اللہ تعالیٰ کی ذات کے سواتمام مخلوقات وموجودات other than; [fig.] all creations of universe other than God

مافی الضمیر maa fizzameer
نیت۔مطلب۔غرض۔مدعا intention, motive, design, purpose

ماکجائیم maa kojaa'eem
ہم کیا چیز ہیں۔ہماری کیا حیثیت؟ Of what consequence am I? (a rhetorical question signifying the speaker's worthlessness)

ماکر maaker
مکر کرنے والا۔فریبی۔دغاباز deceitful and crafty person; one who practices artifice, pretender; treacherous

مامن maaman
جائے امن۔پناہ گاہ safe haven, shelter, refuge

مامور maamoor
1 مقرر۔متعین۔حکم کیا گیا appointed, assigned, ordered
2 کسی کام کیلئے یا کسی عہدہ پر مقرر کیا گیا شخص۔مقرر کرنا۔حکم دینا one who is appointed or ordained to perform a specific task

ماندن maaNdan
رہنا۔چھوٹنا۔چھوڑنا to remain; to be left

ماندہ maaNdeh
تھکا ہوا۔کمزور۔لاچار weary, tired, helpless

مانع maane'
منع کرنے والا۔روکنے والا۔سدِّ راہ۔رکاوٹ۔روک of a nature that hinders or stops; hindrance, obstacle, impediment

مانیدن maaneedan
مانند ہونا۔کسی چیز کے مشابہ ہونا to resemble

ماہِ تاباں maahe taabaaN
چمکتا ہوا چاند bright and luminous moon

ماہِ ما maahe maa
ہمارا چاند۔مجازاً محبوب جو چاند کی مانند روشن وحسین ہے [fig.] our beloved who is as radiant and beautiful as the moon

مائل maa'il
راغب۔متوجہ۔خواہشمند inclined, desirous

مباد mabaad
نابود ہو۔نہ رہے be destroyed, be wiped out,be obliterated

مبارک mobaarak
بابرکت blessed

مبتلا mobtalaa
مشغول۔مصروف۔کسی کام میں گرفتار engaged in, busy, occupied in

مبدّل mobad-dal
بدلا ہوا۔تبدیل شدہ۔متغیر altered, modified, transformed

مجد majd
نہایت بزرگ Most Noble, Most Exalted, i.e. God

مجذوب majzoob
کھنچا ہوا۔ خدا کی محبت میں از خود رفتہ one who is drawn into and totally absorbed in love of God Almighty

مجروح majrooh
زخمی۔ گھائل۔ چوٹ کھایا ہوا injured, wounded, hurt

مجصّص mojas-sas
چونا کیا ہوا، گچ کیا ہوا plastered with lime, cemented

مجلس majles
محفل۔ لوگوں کا اجتماع a gathering

مجمرم mejmaram
عودان۔ عود جلانے کی مخصوص انگیٹھی container for burning incense

مجمع majma'
ہجوم۔ گروہ crowd, group, gathering, cluster

مجمع البحرین majma'ol bahrain
دو سمندروں کا جمع ہونا (یہاں علم و معرفت کا جمع ہونا مراد ہے) the meeting point of two seas; here it refers to the convergence/union of knowledge and wisdom

مجنباں majombaaN
(جُنبیدن) مت جُنبش دے۔ نہ ہلا do not move, do not shake

مجنوں majnooN
محبت میں دیوانہ شخص۔ ایک مشہور عاشق کا نام one madly or desparately in love; name of a famous lover

مجنون/مجنونی majnoon/majnooni
دیوانہ۔ پاگل crazy, mad, insane

مجو majoo
تلاش نہ کر۔ مت ڈھونڈ do not search or look (for)

مجید majeed
بزرگ۔ اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام The Lord of Honour (an attribute of God)

محاسن mahaasen
(حُسن کی جمع) اچھائیاں۔ خوبیاں virtues, beauties, excellencies

محافظ mohaafez
حفاظت کرنے والا۔ نگہبان shield

محال mohaal
ناممکن۔ بعید از امکان impossible, inconceivable, unthinkable

محب moheb
دوست۔ دوست رکھنے والا۔ محبت کرنے والا۔ عاشق friend, devotee,

مبہوت mabhoot
حیران۔ ششدر baffled, confused, bewildered

مُبیں/مُبین mobeeN/mobeen
کھلی۔ واضح۔ روشن clear, manifest

متاع mata'a
مجازاً قیمتی پُونجی یا اثاثہ [fig.] precious wealth, or possession

متروک matrook
ترک کیا ہوا۔ چھوڑا ہوا abandoned, forsaken, rejected

متّصف mot-tasef
موصوف۔ جس کے ساتھ کوئی وصف لگا ہو endowed with, possessing

متغیّر motaghay-yer
بدلنے والا۔ تبدیل ہونے والا۔ قابلِ تغیّر that which can be changed, altered, or modified

متفکر motafak-ker
فکرمند۔ فکر کرنے والا۔ سوچنے والا anxious, concerned, considering, pondering

متنزّہ motanaz-zeh
پاک۔ بےعیب pure, free (of), chaste, clean

متنصّر motanas-ser
عیسائی a Christian

متنعمیں motana'emeeN
(متنعم کی جمع) جن کو اللہ تعالیٰ کی نعمتیں عطا ہوئیں۔ یہاں امرا اور رؤسا مراد ہیں
those blessed with numerous bounties of God; in the verse, reference is to the affluent class of people

متین mateen
مضبوط۔ مستحکم۔ استوار۔ پائیدار strong, solid, firm,steadfast, enduring

مثال/مِثل mesaal / misl
مانند۔ موافق۔ ملتا ہوا like as, similar to, in the example of

مُثمِر/مُثمرم mosmer /mosmeram
بارآور۔ پھلدار۔ پھل دینے والا fruit-bearing, fertile, productive

مثنوی masnawi
وہ نظم جس کے ہر بیت میں دو قافیے علیحدہ علیحدہ ہوں۔ یہاں مولانا روم کی مشہور مثنوی مُراد ہے۔
a poem written in rhyming couplets; reference is to the famous poem of Maulana Rumi

مجاری majaari
(مجریٰ کی جمع) جاری شدہ (that which has been) enforced or executed

مجاز majaaz
غیر حقیقی۔ مصنوعی۔ فرضی metaphorical, unreal, illusionary

مجال majaal
طاقت۔ قوت۔ توانائی۔ حوصلہ strength, ability, capacity

